# رسائلِ رضویہ

جلد دوم

مصنفہ

اعلیحضرت مجدد دین و ملت حضرت علامہ الشاہ محمد احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ العزیز

مرتبہ

رئیس التحریر جناب مولانا محمد عبدالحکیم صاحب مظہری اختر شاہجہانپوری

مکتبہ حامدیہ ۔ گنج بخش روڈ ○ لاہور

نام کتاب ——— رسائل رضویہ جلد دوم

مرتبہ ——— اختر شاہجہان پوری

کتابت ——— محمد شریف گل و محمد شفیع خوشنویس

مصححین ——— حافظ محمد احسان الحق قادری
محمد گل احمد عتیقی
مظفر اقبال

مطبع ——— ندرت پرنٹرز۔ لاہور

سنِ طباعت ——— جولائی ۱۹۷۶ء / رجب ۱۳۹۶ھ

اشاعت ——— بار اول

تعداد ——— ایک ہزار

ضخامت ——— ۲۳×۱۸/۸ ، ۵۰۴ صفحات

قیمت ——— روپے

مکتبہ حامدیہ۔ گنج بخش روڈ۔ لاہور

# فہرست

# سخن ہائے گفتنی

حمد وصلوٰۃ کے بعد عرض ہے کہ برٹش گورنمنٹ نے دینِ متین میں پُراسرار تخریب کاری اور مسلمانانِ پاک و ہند میں فرقہ سازی و گروہ بندی کا چکر چلانے، ان کی آپس میں سر پھٹول کرانے کی غرض سے ۱۸۵۷ء کے بعد جال بچھایا تھا۔ اسی لیے قدرت نے اسلامی نظریات کے ایک بیباک نقیب کو گیارہ مہینے پہلے ہی مذکورہ جنگِ آزادی ۱۸۵۷ء کے آتش فشاں پہاڑ یعنی صوبہ یو۔پی کے مشہور شہر بریلی میں پیدا فرما دیا۔ اسلام کا وہ بطلِ جلیل مولانا نقی علی خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۲۹۷ھ/۱۸۸۰ء) بن مولانا رضا علی خاں (المتوفی ۱۲۸۲ھ/۱۸۶۶ء) کے گھر ۱۰ شوال المکرم ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶ء کو پیدا ہوا۔ آپ کا نام "محمد" رکھا گیا۔ تاریخی نام "المختار" ۱۲۷۲ھ تجویز ہوا اور جدِ امجد اپنے نونہال کو احمد رضا خاں کہا کرتے تھے۔ علمائے پاک و ہند آپ کو اعلیٰحضرت، امام اہلسنت اور فاضل بریلوی کے القاب سے یاد کیا کرتے لیکن علمائے حرمین شریفین نے اس نابغۂ عصر کو یگانۂ روزگار، مرکزِ دائرۂ تحقیق، امام زمانہ اور چودھویں صدی کا مجدد قرار دیا تھا۔ ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء و اللہ ذو الفضل العظیم ہ ہ

عمرہا در کعبہ و بُت خانہ می نالد حیات
تا ز بزمِ عشق یک دانائے راز آید بروں

تاریخ ولادت کے لیے خامۂ قدرت نے اعلیٰحضرت قدس سرہ کی زبان پر یہ آیت کریمہ جاری فرمائی:-

اُولٰئِکَ کَتَبَ فِیْ قُلُوْبِهِمُ الْاِیْمَانَ وَاَیَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ

۱۲۷۲ھ

اس فنافی الرسول ہستی نے اپنے نام کے شروع میں ہمیشہ "عبد المصطفےٰ" لکھنے کا التزام فرمایا۔ آپ نے ۱۴ شعبان المعظم ۱۲۸۶ھ / ۱۸۶۹ء کو علوم دینیہ، عقلیہ و نقلیہ کی تکمیل کر لینے پر سندِ فراغ حاصل کی اور اسی مبارک روز آپ کی فتویٰ نویسی کا آغاز ہوا، جو آخری وقت تک متواتر چوّن ۵۴ سال جاری رہا۔ ۱۲۹۴ھ / ۱۸۷۷ء میں آپ نے اپنے والدِ ماجد کی معیّت میں شاہ آلِ رسول مارہروی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۲۹۷ھ / ۱۸۷۹ء) کے دستِ حق پرست پر سلسلہ عالیہ قادریہ میں بیعت کی۔ ساتھ ہی اجازت و خلافت سے بھی نوعمری کے باوجود نوازے گئے۔ مرشدِ گرامی کو اپنے اس مرید کی ذات پر بڑا ناز تھا۔ اسی لیے ایک مرتبہ تو یہاں تک فرما دیا تھا کہ اگر باری تعالیٰ شانہٗ قیامت میں پوچھے گا کہ اے آلِ رسول! میرے لیے دنیا سے کیا لائے ہو؟ تو میں عرض کر دوں گا کہ اے پروردگار! میں تیرے لیے "احمد رضا" لایا ہوں۔

نگاہیں کاملوں پر پڑ ہی جاتی ہیں زمانے میں ؎
کہیں چھپتا ہے اکبر پھول پتوں میں نہاں ہو کر

پہلی مرتبہ اپنے والدِ محترم کے ہمراہ آپ نے ۱۲۹۵ھ / ۱۸۷۸ء میں حج بیت اللہ اور زیارتِ روضۂ مطہرہ کی سعادت حاصل کی۔ مخدومی پروفیسر محمد مسعود احمد صاحب نے اس مقدس سفر کے سلسلے میں وضاحت فرمائی ہے:-

"اس سفرِ مقدس میں حرمین شریفین کے اکابر علماء مثلاً مفتی شافعیہ سید احمد دحلان (م ۱۲۹۹ھ / ۱۸۸۱ء) میں اور مفتی حنفیہ شیخ عبد الرحمٰن سراج (م ۱۳۰۱ھ / ۱۸۸۳ء) وغیرہم سے حدیث، تفسیر، فقہ اور اصولِ فقہ میں سندیں حاصل کیں۔"[1]

اس مبارک سفر کا ایک ایمان افروز واقعہ تذکرہ علمائے ہند میں مرقوم ہے۔ پروفیسر محمد ایوب قادری کے لفظوں میں ملاحظہ فرمائیے:-

"ایک دن نمازِ مغرب مقامِ ابراہیم میں ادا کی۔ نماز کے بعد امام

---

[1] فاضلِ بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں: ص ۴۴

شافعیہ حسین بن صالح جمل اللیل بغیر کسی سابقہ تعارف کے ان کا ہاتھ پکڑ کر ان کو اپنے گھر لے گئے، دیر تک ان کی پیشانی کو تھامے رہے اور فرمایا اِنِّیْ لَاَجِدُ نُوْرَ اللّٰہِ مِنْ ھٰذَا الْجَبِیْنِ (بے شک میں اس پیشانی سے اللہ کا نور پاتا ہوں) اس کے بعد صحاح ستہ کی سند اور سلسلہ قادریہ کی اجازت اپنے دستِ خاص سے مرحمت فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ تمہارا نام "ضیاء الدین احمد" ہے۔ سند مذکور میں امام بخاری علیہ الرحمۃ تک گیارہ واسطے ہیں۔ مکہ معظمہ میں شیخ جمل اللیل موصوف کے ایماء سے رسالہ "جوہر مضیہ" کی شرح جو مناسکِ حج میں شافعی مذہب کے مطابق ہے دو دن میں لکھی۔ یہ رسالہ شیخ حسین بن صالح کی تصنیف ہے۔ مولوی احمد رضا خاں اس (شرح) کا نام "النیرۃ الوضیۃ فی شرح الجوہرۃ المضیہ" رکھ کر شیخ کی خدمت میں لے گئے۔ شیخ نے ان کے حق میں تحسین و آفرین فرمائی"۔[۲]

باری تعالیٰ شانہ نے اپنے اس خوش نصیب بندے سے متدعین زمانہ اور اینگلو انڈین علماء کی سرکوبی کا کام لینا تھا۔ اسی لیے پہلے اُسے اپنے حرم پاک میں بلایا، مکہ معظمہ کے جید اساطین علم کے دلوں میں اس نوخیز و نو وارد عالم کی محبت پیدا کی اور اس طرح فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ کو اپنے مقدس شہر میں علم و عرفان کی دولت سے مالا مال کر دیا۔ یگانۂ روزگار ہستیوں سے محدث، مفسر، فقیہہ اور متکلم وغیرہ کی سندیں اسے دلوائیں۔ عربی کا مصنف و شارح بنایا اور منوایا، بلکہ اجازت و خلافت دلوا کر شیخ طریقت بنوا کر ہندوستان کی طرف روانہ کیا۔ حالانکہ اس وقت تک آپ نے عمر کی صرف تئیس[۲۳] منزلیں طے کی تھیں۔ آپ کو اس نوعمری میں جتنی سندیں اور اجازتیں ملیں دوسرے کسی موافق یا مخالف ہندی عالم کو علم و فضل کے تمام تر دعاوی کے باوجود ساری عمر میں بھی تو یہ شرف حاصل نہ ہو سکا۔ ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء۔

---

[۲] تذکرہ علمائے ہند اردو، ص ۹۹

ایں سعادت بزورِ بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

دوسری مرتبہ یہ سعادت آپ کو ۱۳۲۳ھ / ۱۹۰۵ء میں حاصل ہوئی۔ اس مقدس موقع پر علمائے حرمین طیبین نے جس طرح آپ کا اعزاز و اکرام کیا، وہ تاریخ اسلام کا ایک سنہری ورق ہے۔ ایسا اعزاز اُس مقدس سرزمین پر پاک و ہند کی شاید کسی بھی ہستی کو نصیب نہ ہوا ہو۔ اکابر علمائے حرمین شریفین تک نے آپ سے سندیں اور اجازتیں حاصل کرنا اپنا فخر سمجھا۔ ان حضرات نے آپ کے اسی موقع پر لکھے ہوئے تینوں رسالوں یعنی خلاصۃ المعتقد المستند، الدولۃ المکیہ اور کفل الفقیہ الفاہم پر زوردار تقریظیں لکھیں۔ آخری رسالہ خود ان حضرات کی درخواست ہی پر لکھا تھا۔ یہ تحقیقی رسالہ آج بھی اپنے میدان میں منفرد ہے۔

**غیر مسلموں سے دوستی**

اس مجموعے کا پہلا رسالہ المسمیٰ بہ المحجۃ المؤتمنہ تحقیق کے لحاظ سے اپنے میدان میں بے نظیر ہے۔ اس رسالے کا نفسِ مضمون غیر مسلموں سے تعلقات رکھنے کی شرعی حدود کا اجاگر کرنا ہے جب کہ بدقسمتی سے بعض صاحبانِ جُبّہ و دستار اُس دور میں شرعی حدود کو پامال کرنے میں شبانہ روز مصروف رہ کر مسلمانوں کا رُخ حرم سے سومنات کی جانب پھیرنا چاہتے تھے۔ یہ مقدس رسالہ مجدد برحق علیہ الرحمہ کی آخری تصانیف سے ہے۔

بدقسمتی سے اس وقت وہابی علماء کا مؤقف یہ تھا کہ انگریزوں سے آزادی تو حاصل کی جائے لیکن ہندو لیڈروں کی سرکردگی میں، ان کی ہدایات کے مطابق اس منزل کو طے کیا جائے۔ اس مرحلے پر وہ انگریزوں سے مکمل بائیکاٹ کرنا چاہتے تھے لیکن ہندو کے غلام بن کر۔ انگریز کی غلامی کا جُوا اتار کر پھینکنا چاہتے تھے لیکن ہندوؤں کے مستقل غلام بننے کے لیے۔ نتیجہ ظاہر تھا کہ آزادی سے انہیں قطعاً سروکار نہیں تھا، ہرگز انہیں آزادی منظور نہیں تھی۔ وہ صرف اپنے آقا بدلنا چاہتے تھے کہ گورے آقاؤں کی جگہ کالے آقا، پردیسی آقاؤں کے بدلے دیسی آقا اور نصرانی آقاؤں کے بجائے بُت پرست آقا مِل جائیں۔

یہ تھی ان حضرات کی منزلِ مقصود ، یہ تھا ان کا منشور، یہ تھا ان کے خیر خواہِ اسلام و مسلمین ہونے کا حدود اربعہ اور یہ تھی ان کی سیاست صاحبہ کی کل کائنات ، جس کی ملک بھر میں دُھوم مچا کر آسمان سر پر اٹھاتے پھر رہے تھے۔

آزادی یقیناً بہت بڑی نعمت ہے اور غلامی کی ذلت میں کیسے کلام ہو سکتا ہے ؟ مسلمان کسی بھی غیر مسلم قوم کے غلام بن کر رہیں ، یہ قطعاً ان کی شان کے شایاں نہیں ۔ متحدہ ہندوستان کے مسلمانوں کو انگریزوں کی غلامی سے ضرور نجات حاصل کرنی چاہیئے تھی لیکن ہنود کا غلام بننے کے لیے نہیں ۔ اس صورت میں آسمان سے گرا اور کھجور میں اٹکا کا مصداق تو بن گیا مگر اپنے اصل مقام پر نہ پہنچ سکا۔ ستم ظریفی تو ملاحظہ ہو کہ آزادی کا زبان پر نعرہ تھا لیکن انگریز کی غلامی سے نجات بھی نہیں ملی تھی کہ از خود برضا و رغبت ہنود کی غلامی اپنے اوپر مسلط کر کے انگریز اور ہنود دونوں کو اپنا آقا بنا لیا اور مسلمانی کا دعویٰ کرتے ہوئے سیاسی مثلث قائم کر لی ۔ یہ تھی ان کی خود فریبی اور اسلام و مسلمین سے بدخواہی ، جس کی عمارت انہوں نے زُنار دوستی اور بُت پرست نوازی پر قائم کی تھی ۔ اسے کہتے ہیں ضَعُفَ الطَّالِبُ وَالْمَطْلُوْبُ ۔

یہ تو آزادی کا معاملہ تھا ۔ دوسرا مرحلہ انگریز سے تعلقات کی شرعی حدود کا آیا ، تو دیوبندیوں کے شیخ الہند و شیخ الاسلام صاحبان نے ترکِ موالات کا فتویٰ جاری کر دیا۔ اس سلسلے میں ان صاحبان کی افراط و تفریط کو دیکھ کر شیطان بھی عش عش کر اٹھا ہوگا ۔ اس لعین نے اس موڑ پر آ کر ان صاحبانِ جُبہ و دستار کی استادی کا اگر لوہا مان لیا ہو تو بعید نہیں ۔ غیر مسلموں سے موالات یعنی دوستانہ تعلقات رکھنے کو شریعتِ مطہرہ نے حرام قرار دیا ہے اور قرآن کریم میں اس پر سخت وعیدیں سنائی گئی ہیں لیکن اللہ تعالیٰ جب کسی کا دین لیتا ہے تو اس کی عقل پہلے چھین لیتا ہے ۔ ان حضرات نے آیات و احادیث کے سہارے انگریز سے موالات ترک کرنے کے فتوے صادر کر دیے مگر افراط وہ دکھائی کہ انگریز سے مجرد معاملت یعنی معمولی لین دین تک حرام قرار دینے اور اسے ترک کروانے پر ایڑی سے چوٹی تک کا زور صرف کرنے لگے ۔ اور ادھر تفریط کی وادی میں قدم رکھا، تو وہ جولانی دکھائی کہ

حقیقی مشرکوں ہٹیلے بُت پرستوں کو نہ صرف دوست یا بھائی بنایا بلکہ انہیں اپنا رہنما اور پیشوا تک بنایا۔ ان کا اشارہ ان حضرات کے لیے قانون، اُن کے فرمودات، ان کا شعور اور ان کی غلامی میں ثابت قدم رہنا ان نرالے موحدوں کا دین و ایمان اور مقصدِ حیات ہو کر رہ گیا۔

ہنود کی خوشنودی حاصل کرنے کی خاطر گائے کی قربانی بند کروانے لگے۔ گاندھی کی جے کے نعرے لگائے، پیشانی پر قشقے کھنچوائے، ہندوؤں کی ارتھیوں کو کندھا دیا، ناپاک اور نجس مشرکوں کو خدا کی پاک مسجدوں میں لا کر منبرِ رسول پر بٹھایا۔ خود اقرار کیا کہ ہم نے قرآن و حدیث کی عمر ایک بُت پرست (گاندھی) پر نثار کر دی ہے۔ خود کہا کہ گاندھی کو خدا نے مذکر بنا کر بھیجا ہے۔ خود تلقین کی کہ اگر نبوت ختم نہ ہو گئی ہوتی تو گاندھی جی نبی ہوتے۔ خود گاندھی کو اپنا امام اور پیشوا بنایا اور نہ صرف اس کے احکام کی شبانہ روز تعمیل کرنا اپنا سعادت سمجھتے تھے، بلکہ مسلمانوں کو بھی یہی طرزِ عمل اختیار کرنے کی ترغیب دیتے رہتے تھے۔ خود کہتے تھے کہ ہم کعبہ اور پراگ کا فرق مٹانا چاہتے ہیں۔ خود کہتے کہ ہندو اور مسلمان سب ایک ہی قوم ہیں صاف کہتے تھے کہ ملتیں اوطان سے بنتی ہیں۔

تحریکِ پاکستان نے زور پکڑا تو یہی حضرات جو خود کو بُت پرستوں کا قومی بھائی کہتے تھے۔ انہوں نے واقعی خود کو ہندوؤں کا بھائی ہونا ثابت کر دکھایا۔ انگریز اور ہنود کی غلامی سے نجات پانے کی غرض سے تو پاکستان کا مطالبہ کیا گیا تھا لیکن ان زُنار دوستوں نے مطالبۂ پاکستان کی مخالفت اور اکھنڈ بھارت کی حمایت میں ایڑی سے چوٹی تک کا زور لگا کر رکھ دیا۔ چنانچہ اس مرحلے پر آ کر ان مہربانوں نے پاکستان اور اس کی تحریک کے علمبرداروں کے بارے میں ایسے الفاظ استعمال کیے جو ان حضرات کی مخصوص خارجی ذہنیت اور مسلمانوں کے مفادات سے دشمنی کا بیّن ثبوت ہیں، جسے تاریخ کا کوئی طالب علم بھی کتاب تحریک آزادی کا ایک شرمناک باب کہے بغیر نہ رہ سکے گا کیونکہ ان حضرات کا وجود ملتِ اسلامیہ کے ماتھے پر ایک کلنک کے ٹیکے کے سوا اور کچھ بھی نہیں ہے۔

جس متحدہ قومیت کی یہ حضرات مالا جپتے تھے۔ یہی تو اکبر بادشاہ کے دینِ الٰہی کا مرکزی نقطہ تھا اور اسی بُت کو تو حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی قدس سرہ کی فاروقی گرز نے

پاش پاش کیا تھا۔ اس مرحلے پر جلال الدین اکبر کی جگہ پر گاندھی کو بٹھا لیا گیا اور ابو الفضل و فیضی کی جگہ شیخ الہند، شیخ الاسلام اور امام الہند وغیرہ کہلانے والوں نے پُر کر دی۔ اس دَور میں جس نے متحدہ قومیت کے بُت کو توڑا اور دو قومی نظریہ کی حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہٗ (المتوفی ۱۰۳۴ھ) کی طرح علمبرداری فرمائی - وہ مجدد مائۃ حاضرہ امام احمد رضا خاں بریلوی، قدس سرہٗ کی ذاتِ گرامی ہے۔

متحدہ ہندوستان میں زُنّار دوستوں نے جس طرح موالات کی شرعی حدود کو پامال کیا اور اس سلسلے میں اللہ اور رسول (جل جلالہٗ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کے کسی فرمان کو مدنظر نہ رکھا، جس کے باعث یہاں کے مسلمانوں کو ناقابلِ تلافی نقصان اٹھانا پڑا۔ اور آج کے دن تک اسی کی تلافی نہیں کر پائے، اسی طرح تمام اسلامی ملکوں کے سربراہانِ مملکت ان حدود کو اس طرح پامال کر رہے ہیں جیسے قرآن و حدیث میں غیر مسلموں سے دوستی کے روابط اور ان سے عہد معاہدوں کا تذکرہ فخریہ انداز میں شائع ہوتا ہے، حالانکہ ملّتِ اسلامیہ کے زوال و انحطاط کی جملہ وجوہات میں سے یہ وجہ سرفہرست ہے اور جس کے باعث دنیا بھر کے کروڑوں مسلمان کافروں کے ہاتھوں میں مجبور و مقہور اور ان کے حکمران کٹھ پتلیاں بن کر رہ گئے ہیں۔ حالات کی ستم ظریفی تو دیکھئے کہ کوئی ایک بھی ہوش میں نہیں آتا - اس حالتِ زار میں خرابی و خستگی کا ملال یا خیال تو در کنار، کوئی ایک آنکھ بھی میلی ہوتی نظر نہیں آتی - افسوس! ؎

وائے ناکامی متاعِ کارواں جاتا رہا!
کارواں کے دل سے احساسِ زیاں جاتا رہا

حالانکہ اللہ رب العزت نے اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کافروں اور منافقوں کے بارے میں واضح طور پر حکم دیا تھا جو کلام الٰہی میں یوں مرقوم ہے :-

| | |
|---|---|
| يَآ اَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ[1] | اے غیب کی خبریں دینے والے (نبی) جہاد فرماؤ کافروں اور منافقوں پر اور ان پر سختی کرو۔ |

[1] پارہ ۱۰، سورۃ التوبہ، آیت ۷۳

آقائے دوجہاں، سرورِ کون و مکاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو تو کافروں اور منافقوں سے جہاد کرنے اور ان پر سختی فرمانے کا حکم دیا گیا تھا اور ان کی اُمت کے لیے بھی یہی ضروری ٹھہرا کہ اس میدان میں بھی اپنے آقا و مولیٰ سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پیروی کرتے لیکن برعکس سے جا کر پوچھیں کہ کافروں سے دوستی رکھتے بلکہ برضا و رغبت ان کی غلامی کا جوا اپنی گردن پر سوار کرنے کا اُن حضرات کو کس نے حکم دیا تھا جن کے ہاتھوں میں غریب مسلمانوں کی باگ ڈور رہتی آئی ہے نیز اللہ تعالیٰ نے تو منافقین کے ساتھ کفار کی طرح جہاد کرنے اور ان کے ساتھ سختی برتنے کا حکم فرمایا ہے لیکن ایسے لوگوں کو مسلمانوں کے برابر درجہ دینا، ان سے گھل مل کر رہنے کی تلقین کرنا، ان کے خلاف ایک لفظ تک منہ سے نکالنے پر پابندی لگانا اور ایسے کرنے کو فتنہ و فساد ٹھہرانا، بلکہ اہلِ حق کو دبانا اور منافقوں کی ناز برداری کرنا، بلکہ انہیں مسلمانوں پر مسلط کرنا، ان امور کا حکم کس نے دیا ہے؟ آخر وہ کون سی ہستی ہے جس نے اللہ تعالیٰ کے مذکورہ فرمان کو منسوخ اور ناقابلِ عمل قرار دے کر کافروں اور منافقوں کے بھائی بلکہ غلام تک بننے کی اجازت کا پروانہ دے دیا ہے؟ اگر چشمِ بصیرت ہے تو گوشِ ہوش سے سنیے کہ قرآنِ کریم کیا فرما رہا ہے:۔

لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ يُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَوْ كَانُوْٓا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِيْرَتَهُمْ ؕ اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْاِيْمَانَ وَاَيَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ ؕ وَيُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ؕ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ اللّٰهِ ؕ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ

تم نہ پاؤ گے ان لوگوں کو جو یقین رکھتے ہیں اللہ اور پچھلے دن پر کہ دوستی کریں ان سے جنہوں نے اللہ اور اس کے رسول سے مخالفت کی، اگرچہ وہ ان کے باپ یا بیٹے یا بھائی یا کنبے والے ہوں۔ یہ ہیں جن کے دلوں میں اللہ نے ایمان نقش فرما دیا اور اپنی طرف کی روح سے اُن کی مدد کی اور انہیں باغوں میں لے جایا جائے گا، جن کے نیچے نہریں بہیں ان میں ہمیشہ رہیں اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی۔ یہ اللہ کی جماعت

هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝ ؎ ہے۔ سنتا ہے اللہ کی جماعت ہی کامیاب ہے۔

اس آیت کریمہ میں اللہ جل شانہ نے صاف فرما دیا کہ جن لوگوں کا اللہ تعالیٰ پر ایمان ہے اور وہ آخرت پر یقین رکھتے ہیں وہ کافروں سے کبھی دوستی نہیں کریں گے دوسرے کافر تو ایک طرف رہے اگر اپنا باپ، بیٹا، بھائی یا کوئی عزیز رشتہ دار کافر ہے تو اس سے بھی دوستی نہیں رکھیں گے اور ایسے سچے مسلمان کو مالکِ حقیقی نے اسی آیۂ کریمہ میں سات بشارتوں سے نوازا ہے۔ ہر مسلمان کہلانے والے کو انہیں پوری توجہ سے پڑھنا، غور و فکر کرنا اور پھر اپنے گریبان میں جھانک کر دیکھنا چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ کیا فرماتا ہے اور ہم کدھر جا رہے ہیں۔ وہ سات بشارتیں یہ ہیں :-

۱۔ کافروں سے دوستی نہ رکھنے والے مسلمان کے دل میں اللہ تعالیٰ ایمان کو نقش فرما دیتا ہے۔

۲۔ اس کی اپنی طرف کی رُوح کے ذریعے مدد فرماتا ہے۔

۳۔ اسے ایسی جنت میں داخل کرے گا جس کے نیچے نہریں رواں ہیں۔

۴۔ ایسے لوگوں سے اللہ تعالیٰ راضی ہوتا ہے۔

۵۔ ایسے لوگوں پر انعاماتِ الٰہیہ کی ایسی بارش ہوتی ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ سے راضی ہو جاتے ہیں۔

۶۔ ایسے لوگوں کے مجموعے کا نام اللہ کی جماعت ہے۔

۷۔ کامیابی سے ہمکنار ہونے والی جماعت ایسے ہی لوگوں کی ہے۔

جائے غور ہے کہ ان بشارتوں سے دنیا و آخرت کی کون سی نعمت باقی رہ گئی؟ اب اسی تصویر کے دوسرے رُخ کو سامنے رکھ لینا چاہیئے کہ اگر کافروں سے دوستی رکھی تو مذکورہ ساتوں بشارتوں کے خلاف نتیجہ سامنے آئے گا، یعنی کافروں سے دوستی رکھنے والوں کے دلوں میں ایمان نقش نہیں ہوگا (۲) تائیدِ ایزدی سے محرومی مقدر ہو کر رہ جائے گی۔

---

؎ پارہ ۲۸، سورۃ المجادلہ، آیت ۲۲

(۳) جنت میں داخلہ نہیں ملے گا (۴) ایسے لوگوں سے اللہ تعالیٰ راضی نہیں ہو گا (۵) وہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں سے محروم رہیں گے ———— (۶) ان کا شمار اللہ کی جماعت میں نہیں ہو گا (۷) وہ کامیابی و کامرانی سے ہمکنار نہیں ہو سکیں گے

دونوں رُخ واضح ہیں کہ ہمارے بزرگوں نے کافروں سے قطعاً دوستی نہ کی اور تاریخِ عالم گواہ ہے کہ وہ حضرات مذکورہ ساتوں بشارتوں کے حقدار قرار پائے تھے لیکن ہم ایسے ناخلف ہوئے کہ ہم نے کافروں کو سینے سے لگانا اور دنیا و آخرت کو گنوانا اپنا مقدر بنا لیا۔ مزید فرمایا ہے:۔

| | |
|---|---|
| يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا | اے ایمان والو! میرے اور اپنے |
| تَتَّخِذُوْا عَدُوِّيْ وَعَدُوَّكُمْ | دشمنوں کو دوست نہ بناؤ۔ تم انہیں |
| اَوْلِيَآءَ تُلْقُوْنَ اِلَيْهِمْ بِالْمَوَدَّةِ | خبریں پہنچاتے ہو دوستی سے حالانکہ وہ |
| وَقَدْ كَفَرُوْا بِمَا جَآءَكُمْ | منکر ہیں اس حق کے جو تمہارے |
| مِّنَ الْحَقِّ [1] | پاس آیا۔ |

اللہ اور رسولؐ کے دشمنوں یعنی منکرین اسلام کی دوستی سے مسلمانوں کو صاف لفظوں میں منع فرما دیا گیا ہے۔ اس کے باوجود جو ان سے دوستی رکھے تو یہ وعید بھی سنائی ہوئی ہے:۔

| | |
|---|---|
| تَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يَتَوَلَّوْنَ | ان میں تم بہت کو دیکھو گے کہ کافروں |
| الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَبِئْسَ مَا | سے دوستی کرتے ہیں کیا ہی بری چیز اپنے |
| قَدَّمَتْ لَهُمْ اَنْفُسُهُمْ اَنْ | لیے خود آگے بھیجی۔ یہ کہ اللہ کا ان |
| سَخِطَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وَفِي الْعَذَابِ | پر غضب ہوا اور وہ عذاب میں |
| هُمْ خٰلِدُوْنَ ۝ وَلَوْ كَانُوْا | ہمیشہ رہیں گے اور اگر وہ ایمان |
| يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالنَّبِيِّ وَمَا | لاتے اللہ اور نبی پر اور اس پر |
| اُنْزِلَ اِلَيْهِ مَا اتَّخَذُوْهُمْ | جو ان کی طرف اترا تو کافروں |
| اَوْلِيَآءَ وَلٰكِنَّ كَثِيْرًا | سے دوستی نہ کرتے مگر ان میں |

---

[1] پارہ ۲۸، سورۃ الممتحنہ، آیت پہلی۔

مِّنۡهُمۡ فٰسِقُوۡنَ ﴿۱﴾ ۱؎ — تو بہترے فاسق ہیں۔

کفار کی دوستی جو خدا کا غضب اور ہمیشہ کا عذاب لاتی ہے اُس کی آج زندہ تصویر موجود ہے کہ یورپین ممالک اور کمیونسٹ بلاک کے سارے ملک پھلے پھولے اور مسلمانوں کے جملہ ممالک بھوکے ننگے۔ قدرتی پیداوار کے اکثر وسائل ہمارے پاس ہیں لیکن وہ ترقی یافتہ اور ہم ترقی پذیر، انہیں ان داتا بنا کر ہم خود اُن کے در کے بھکاری بنے ہوئے ہیں۔ یہ ہے کفار سے دوستی رکھنے کے نتیجے میں خدا کا عذاب اور ہمیشہ کی ذلت و خواری جس سے بچنے کا کوئی راستہ اس کے سوا ہرگز نہیں ہے کہ مسلم ممالک باہم صلاح مشورے سے اپنے وسائل کا جائزہ لیں۔ ایک دوسرے کے آپس میں معاون بنیں اور کفار کی دوستی کے جانسے میں نہ آئیں۔ اسی بارے میں یوں بھی ارشادِ خداوندی ہے:۔

| | |
|---|---|
| لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ | مسلمان کافروں کو دوست نہ بنالیں |
| اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ | مسلمانوں کے سوا۔ اور جو ایسا کرے گا |
| وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَلَيْسَ مِنَ | اسے اللہ اور رسول سے کچھ علاقہ (تعلق) |
| اللّٰهِ فِيْ شَيْءٍ ۲؎ | نہ رہا۔ |

اس آیتِ کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے واضح فرما دیا کہ کفار سے دوستی رکھنے والے مسلمان اللہ رب العزت کی حمایت اور تائید و نصرت سے اپنے آپ کو محروم کر بیٹھتے ہیں۔ دوسرے مقام پر یوں ارشاد فرمایا ہے:۔

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا | اے ایمان والو اپنے باپ اور بھائیوں |
| تَتَّخِذُوْۤا اٰبَآءَكُمْ وَاِخْوَانَكُمْ | کو دوست نہ سمجھو اگر وہ ایمان پر |
| اَوْلِيَآءَ اِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ | کفر پسند کریں اور تم میں جو کوئی |
| عَلَى الْاِيْمَانِ ۚ وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ | ان سے دوستی کرے گا، تو |
| مِّنْكُمْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ | وہی ظالموں میں |

---

۱؎ پارہ ۶، سورۂ المائدہ، آیت ۸۰، ۸۱ — ۲؎ پارہ ۳، سورۂ آلِ عمران، آیت ۲۸

الظّٰلِمُوْنَ ۔

ہے۔

اس آیتِ کریمہ میں کافر باپ اور بھائی سے بھی دوستانہ تعلقات رکھنے والے کو ظالم شمار کیا ہے تو جو ہزاروں میل دُور رہنے والے کافروں کو برضا و رغبت نہ صرف دوست بنائیں بلکہ اُن کی غلامی اختیار کریں اور حمایت و نصرت پر نازاں رہیں۔ وہ کلامِ الٰہی کی میزان پر کیا شمار ہوں گے۔ شاعرِ مشرق نے شاید اسی لیے کہا ہے :- ؎

بتوں سے تجھ کو امیدیں، خدا سے نومیدی
مجھے بتا تو سہی اور کافری کیا ہے؟

| | |
|---|---|
| وَلَا تَرْكَنُوْٓا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا | اور ظالموں کی طرف نہ جھکو کہ تمہیں |
| فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ ۙ وَمَا لَكُمْ مِّنْ | آگ (جہنم کی) چھوئے گی اور اللہ |
| دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ اَوْلِيَآءَ ثُمَّ | کے سوا تمہارا کوئی حامی نہیں، پھر |
| لَا تُنْصَرُوْنَ ۝ [1] | مدد نہ پاؤ گے۔ |

پہلی آیات میں اللہ تعالیٰ نے بتایا کہ کافروں سے دوستی رکھنے والے مسلمان (۱) تائیدِ ایزدی سے محروم ہو جاتے ہیں (۲) ظالموں میں شمار ہوتے ہیں۔ اس آیتِ کریمہ نے بتایا کہ (۳) وہ جہنم میں ڈالے جائیں گے اور ہو سکتا ہے کہ دنیا میں بھی ذلت و خواری کے جہنم میں جلتے ہیں (۴) اور جن کافروں کی امداد اور تائید و نصرت پر نازاں ہو کر اللہ رب العزت کو چھوڑ بیٹھے ہیں ان کی مدد بھی کبھی حاصل نہیں کر پائیں گے کیونکہ کفر، اسلام کا اور کافر، مسلمان کا ازلی دشمن ہے نہ کہ معاون و مددگار۔ ایسے مدعیانِ اسلام کی پانچویں صفت، قرآن کریم نے واضح طور پر یہ بیان فرمائی ہے :-

| | |
|---|---|
| بَشِّرِ الْمُنٰفِقِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ | خوشخبری دو منافقوں کو کہ ان کے لیے |
| عَذَابًا اَلِيْمَا ۙ الَّذِيْنَ يَتَّخِذُوْنَ | دردناک عذاب ہے وہ جو مسلمانوں |
| الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ | کو چھوڑ کر کافروں کو دوست بناتے |

[1] پارہ ۱۲ سورۃ ہود۔ آیت ۱۳

| | |
|---|---|
| الْمُؤْمِنِيْنَ ۭ اَيَبْتَغُوْنَ عِنْدَھُمُ | ہیں۔ کیا اُن کافروں کے پاس عزت ڈھونڈتے |
| الْعِزَّةَ فَاِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ؀ | ہیں؟ تو عزت تو ساری اللہ کے لیے ہے۔ |

مسلمانوں کو چھوڑکر کافروں کو دوست بناتے والوں کو اس آیت کریمہ میں منافق قرار دیا گیا ہے اور ان سے پوچھا ہے کہ کیا وہ کافروں کے پاس عزت کی تلاش میں مارا مارا پھرتے ہیں؟ کیا عزت اور ہر نعمت کے خزانے اللہ رب العزت کے پاس ہیں یا یہ ذلیل کافر ان کے مالک ہیں؟ چھٹا وصف یہ بیان فرمایا ہے :۔

| | |
|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُوْدَ | اے ایمان والو! یہود و نصاریٰ کو |
| وَالنَّصٰرٰٓى اَوْلِيَاۗءَ ۘبَعْضُهُمْ | دوست نہ بناؤ۔ وہ آپس میں ایک |
| اَوْلِيَاۗءُ بَعْضٍ ۭ وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ | دوسرے کے دوست ہیں اور تم |
| فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي | میں جو کوئی ان سے دوستی رکھے گا تو وہ |
| الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ؀ [2] | انہیں میں سے ہے۔ بیشک اللہ |
| | بے انصافوں کو راہ نہیں دکھاتا۔ |

یعنی جو یہود سے دوستی رکھے گا وہ یہودی شمار ہوگا جو عیسائیوں سے دوستی رکھے گا وہ عیسائی شمار کیا جائے گا، جو کمیونسٹوں سے دوستی کا علاقہ رکھے گا وہ عند اللہ کمیونسٹ شمار ہوگا اور جو ہندوؤں سے دوستی رکھے گا اسے ہنود بے بہبود کی فہرست میں رکھا جائیگا کیونکہ کند ہم جنس باہم جنس پرواز۔ پروردگار عالم نے مسلمانوں کو کافروں کے ساتھ دوستانہ تعلقات رکھنے سے کیوں منع فرمایا ہے؟ اس علیم و خبیر اور دانائے غیوب نے قرآن مجید میں اس کا راز یوں بتایا اور رموز و اسرار سے ان لفظوں میں پردہ اٹھایا ہے :۔

| | |
|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْا | اے ایمان والو! غیروں کو اپنا رازدار |
| بِطَانَةً مِّنْ دُوْنِكُمْ لَا يَاْلُوْنَكُمْ | نہ بناؤ۔ وہ تمہاری برائی میں کمی نہیں |
| خَبَالًا ۭ وَدُّوْا مَا عَنِتُّمْ ۚ قَدْ | کرتے۔ اُن کی آرزو ہے جتنی تمہیں |

---

[1] پارہ ۵، سورۃ النساء، آیت ۱۳۹

[2] پارہ ۶، سورۃ المائدہ، آیت ۵۱

بَدَتِ الْبَغْضَآءُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ وَمَا تُخْفِیْ صُدُوْرُهُمْ اَکْبَرُ قَدْ بَیَّنَّا لَکُمُ الْاٰیٰتِ اِنْ کُنْتُمْ تَعْقِلُوْنَ ٥ ؎

ایذا پہنچے۔ بیر (عداوت) ان کی باتوں سے جھلک اٹھا۔ اور وہ جو سینہ میں چھپائے ہیں بڑا ہے۔ ہم نے نشانیاں تمہیں کھول کر بتا دیں اگر تمہیں عقل ہو۔

اس آیتِ کریمہ میں اللہ رب العزت نے مسلمانوں کو واضح طور پر بتا دیا ہے کہ کافر کبھی مسلمانوں کو نقصان پہنچانے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کریں گے۔ ملّتِ اسلامیہ کی جڑیں کاٹنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھیں گے۔ ان کی خواہش یہی ہے کہ مسلمان مصائب میں گرفتار آلام کا شکار اور محض ان کے آلۂ کار بن کر رہ جائیں۔ بغض و عناد ان کی باتوں سے ظاہر ہو جاتا ہے۔ وہ دشمنی کی صورت میں تو واضح دشمن ہیں لیکن دوستی کے لبادے میں آئیں تو کھلے دشمن سے بھی بڑھ کر نقصان پہنچائیں گے۔ اسی لیے پروردگارِ عالم نے اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی امت کو واضح طور پر اپنے آخری پیغام معجز نظام میں کفار کی دوستی سے بار بار روکا اور متعدد بار متنبہ فرمایا ہے۔

عقل کا تقاضا بھی یہی ہے کیونکہ زید کا دوست اس کے دشمن سے کبھی دوستی نہیں کرے گا۔ اگر وہ ایسا کرے تو زید اسے ہرگز اپنا دوست نہیں بنا سکتا۔ اسی طرح جو مسلمان اپنے خالق و مالک پر ایمان لا کر اس سے اپنا تعلق استوار کر چکے ہیں وہ کب برداشت کریں گے کہ خدا کے دشمنوں سے دوستی کریں؟ اگر بعض مدعیانِ اسلام کافروں اور مشرکوں یعنی اللہ جل شانہٗ کے دشمنوں سے دوستی قائم کر لیں تو اللہ تعالیٰ کیوں انہیں اپنے بندوں میں شمار کرے اور کس لیے انہیں اپنی تائید و نصرت سے نوازے؟ تائیدِ ایزدی تو ان سعادت مند بندوں کا مقدر ہوتی ہے اور جو احقاقِ حق و ابطالِ باطل کو اپنا مقصدِ حیات بنائیں، کفر کے جھنڈوں کو سرنگوں اور پامال کرتے ہوئے چار دانگ عالم میں اسلام کا علم لہرائیں۔ تاریخِ عالم میں مسلمانوں کی یہ دونوں صورتیں واضح طور پر موجود ہیں جب انہیں

---

؎ پ ۴، سورہ آلِ عمران، آیت ۱۱۸

کفر سے مکمل عداوت و نفرت تھی۔ اس وقت کی تصویر سے ان کی شان و شوکت اور جلال و کمال دیکھا جا سکتا ہے اور آج کافروں مشرکوں سے دوستی ہے تو اس دور میں ان کی المناک حالت دیکھ کر اگر دل میں ملت اسلامیہ کا کچھ درد ہے تو آنسو بہائے جا سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہماری حالتوں پر رحم و کرم فرمائے۔ آمین۔

ستم ظریفی تو یہ ہے کہ یہی کفار کی دوستی ہی تو ہمارے تنزل اور بربادی کی سب سے بڑی وجہ ہے جس نے ہمیں دھوبی کے کتے کی طرح گھر کا رکھا نہ گھاٹ کا۔ اس کے باوجود ہم اس زہر کو کھانے کے لیے ہمیشہ تیار بیٹھے رہتے ہیں۔ نئے نئے دوست بلکہ آقا تلاش کرنے میں مصروف رہتے ہیں اور جب کوئی آقا مل جاتا ہے تو ہماری کلاہ افتخار میں چار چاند لگ جاتے ہیں اور یہ احساس تو دل کے کسی گوشے کے نزدیک سے ہو کر بھی نہیں گزرتا کہ اس طرح ہم یہ زہر کھا کر اپنی موت کو دعوت دے رہے ہیں۔ اس طرح تو ہم خود اپنے ہاتھوں ملت اسلامیہ کی جڑیں کاٹ رہے ہیں اور خدا کے دشمنوں یعنی کافروں اور مشرکوں کی جڑیں مضبوط کر کے اگر کسی نے پامال تک پہنچائی ہوئی ہیں تو وہ بدنصیب ہم ہیں جنہیں ایک جانب خدا پر ایمان رکھنے کا دعویٰ ہے اور دوسری طرف خدا کے دشمنوں سے دوستی بلکہ خود فروشی تک کا رابطہ ہے۔

آج بھی اسلامی ممالک کے سربراہ اگر چاہیں تو اس بدنصیب قوم کو ذلت و خواری سے نکال کر ان کا کھویا ہوا مقام انہیں دلا سکتے ہیں۔ کاش! ملتِ اسلامیہ میں کوئی غیرت مند اور صاحب عقل و دانش سربراہ ایسا کر پائے۔ اس مقصد کو حاصل کرنے کی خاطر جو کچھ کر گزرنا ضروری ہے۔ ہم ان میں سے چند ضروری امور کا بیان ذکر کر دیتے ہیں و باللہ التوفیق۔

۱۔ اسلامی ممالک کے سربراہ شریعت اسلامیہ پر خود عمل کریں اور اپنے اپنے ممالک میں قرآن و سنت کا آئین رائج کر کے غیر اسلامی اور کافرانہ جملہ قوانین کو فوراً منسوخ قرار دے دیں۔

۲۔ اسلامی تعلیمات کو اپنے اپنے ملکوں میں عام کیا جائے۔ اسکولوں اور کالجوں میں اسلامی علوم و فنون کی تعلیم و تدریس کو اولیت دی جائے اور غیر اسلامی نظریات کو فوراً نصاب سے خارج کر دیا جائے۔

۳- یورپین اور کمیونسٹ ممالک کی طرح عالمِ اسلام کا علیحدہ اسلامی بلاک بنایا جائے اور کوئی بھی اسلامی ملک یورپین یا کمیونسٹ بلاک کا ممبر نہ رہے۔

۴- تمام اسلامی ممالک کے سربراہانِ مملکت اپنے جملہ وسائل کا جائزہ لے کر آپس میں ایک دوسرے کی ضروریات کو پورا کریں۔ خصوصاً خام مال کسی غیر اسلامی ملک کے ہاتھوں نہ بیچیں۔

۵- تمام اسلامی ممالک کا اپنا ایک مشترکہ بنک ہو جس میں جملہ اسلامی ممالک کا سرمایہ جمع ہو اور کوئی اسلامی ملک اسے چھوڑ کر اپنا ایک پیسہ بھی کسی غیر اسلامی بنک میں جمع نہ کروائے۔

۶- اس بنک سے ایک ضابطے کے تحت اسلامی ممالک کو صنعتیں قائم کرنے کے لیے قرضے دیئے جائیں۔

۷- تمام اسلامی ملک ایک دفاعی معاہدے میں منسلک ہوں اور کسی غیر اسلامی ملک کو اس میں شامل نہ کریں۔

۸- کوئی اسلامی ملک غیر مسلموں کے کسی دفاعی، اقتصادی یا تجارتی معاہدے میں شامل نہ ہو۔

۹- تمام اسلامی ممالک کے آپس میں سفارتی تعلقات ہوں اور کسی غیر اسلامی ملک سے سفارتی تعلقات نہ رکھے جائیں۔ اِیَّاکُمْ وَ اِیَّاھُمْ لَا یُضِلُّوْنَکُمْ وَلَا یُفْتِنُوْنَکُمْ پر پوری طرح عمل ہو۔

۱۰- اسلامی ممالک کی اپنی سلامتی کونسل ہو، جس میں کسی غیر اسلامی مملکت کو شامل نہ کیا جائے۔

یہ ہے وہ شاہراہ جس پر گامزن ہو کر ملتِ اسلامیہ اپنی عظمت رفتہ کو دوبارہ حاصل کر سکتی ہے۔ جب تک اسلام اور کفر کے درمیان ایک واضح خطِ امتیاز نہیں کھینچا جائے گا۔ مسلمان کبھی ان فیوض و برکات کو نہیں پا سکتے جو حق کے علمبرداروں اور سچے مسلمانوں کا مقدر ہے۔ اسی کھوئی ہوئی عظمت کو حاصل کرنے کا خواب تو شاعرِ مشرق علامہ اقبال مرحوم نے یوں دیکھا تھا:- ؎

ایک ہوں مسلم حرم کی پاسبانی کے لیے
نیل کے ساحل سے لے کر تا بخاکِ کاشغر

یقیناً ان مدعیانِ اسلام نے کاش غلطی کی جنہوں نے گاندھی جیسے مسلمانوں کے ازلی دشمن

کو اپنا سیاسی پیشوا بنا کر ملت اسلامیہ کو ناقابل تلافی نقصان پہنچایا۔ دو قومی نظریہ کو مٹانے پر ایڑی چوٹی کا زور لگا کر ایسا شرمناک کردار ادا کیا جس کی کسی مسلمان کہلانے والے سے ہرگز توقع وابستہ نہیں کی جا سکتی۔ انہوں نے مسلمانوں اور مشرکین ہند کو ملا کر جس متحدہ قومیت کی داغ بیل ڈالی۔ وہ اکبر بادشاہ کے دینِ الٰہی کی طرح اسلامیانِ ہند کی تاریخ کا ایک شرمناک باب ہے۔ ان حضرات کے متبعین کو اللہ تعالیٰ توفیق مرحمت فرمائے کہ وہ اپنے اکابر کی اس المناک غلطی اور سراسر غیر اسلامی روش کی غلاظت و نحوست کا احساس کرتے ہوئے اس سے اجتناب کی کوشش کریں۔ اسلام ان سے مطالبہ کر رہا ہے ؎

بمژگان سیہ کردی ہزاراں رخنہ در دینم
بیا کز چشم بیمارت ہزاراں درد برچینم

ہمیں افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ اسلامی ممالک کے حکام کی کفر نوازی کے بل بوتے پر مملکتِ خداداد پاکستان میں گاندھی جیسے "ٹھیٹ بت پرست"، کھلے مشرک اور اسلامیانِ ہند کے ازلی دشمن کے متبعین آج تک اس اسلامی مملکت میں اپنی اسی غیر اسلامی روش پر قائم ہیں حتیٰ کہ دو قومی نظریہ اور نظریہ پاکستان کو مسخ کرنے میں اس رازداری کے ساتھ مصروف عمل ہیں کہ ملک و قوم کا مستقبل تاریک نظر آنے لگتا ہے اور حالات کی اس ناسازگاری کو دیکھ کر بے ساختہ زبان پر یہ لفظ جاری ہو جاتے ہیں ؎

خدا محفوظ رکھے اس چمن کو مہرباں ہو کر

یہی طبقہ جب ۱۳۳۹ھ/۱۹۲۰ء میں ہندو مسلم اتحاد کا مبلغ و علم بردار بنا، اور ابو الفضل و فیضی کا پارٹ ادا کر رہا تھا تو حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہٗ (المتوفی ۱۰۳۴ھ) کی طرح اعلیٰ حضرت مجدد مائۃ حاضرہ، امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ (المتوفی سنہ ۱۳۴۰ھ) نے مجددانہ طریقے پر دو قومی نظریہ کی علم برداری کا فریضہ ادا کیا اور متحدہ قومیت کا پرچار کرنے والے گاندھوی علماء کے جملہ مزعومہ دلائل کے آپ نے محققانہ طور پر سارے تار و پود بکھیر کر رکھ دیے اور ان تحقیقاتِ جلیلہ کو "المحجۃ المؤتمنۃ فی آیت الممتحنۃ" کے تاریخی نام سے موسوم کیا، جس کی کسی ایک دلیل کو بھی کوئی زُنّار دوست

۱۳۳۹ھ

بُت پرست نواز عالم اپنے علم و فضل کے تمام تر دعاوی کے باوجود کمزور یا دعویٰ سے بیگانہ ثابت نہیں کر سکا ہے۔

متحدہ ہندوستان میں بُت پرست نوازی کی عَلَم بردار اور ایک قومی نظریہ کی مبلّغہ جمعیۃ العلماء ہند تھی جس کا مرکز مدرسۂ دیوبند تھا۔ مختلف ناموں سے اس کی چند ذیلی شاخیں بھی قائم ہوئیں جو اپنے بظاہر خوشنما نعروں سے بھولے بھالے مسلمانوں کو اپنے جال میں پھنساتے اور گاندھی کے قدموں میں پہنچاتے رہتے تھے۔ یہی ان کا مقصدِ حیات تھا۔ یہی ان کے لیے دین کی سب سے بڑی خدمت اور ملّتِ اسلامیہ کی پیش خویش خیر خواہی رہ گئی تھی۔

بات اصل میں یہ ہے کہ انگریز کی غلامی کے دَور میں جب اپنے بیدار مغز اور عیّار لیڈروں کی ہدایات کے تحت ہندوؤں نے ہر میدان مار لیا، تعلیم، تجارت، دولت، ملازمت اور سیاست وغیرہ ہر میدان پر وہ ایسے چھا گئے کہ دنیاوی ترقی کے تمام اسباب ان کے پاس نظر آنے لگے۔ حکومت کی مشینری کے اہم پرزے زیادہ تر ہندو تھے۔ اب وہ حکومت سے آنکھیں ملانے، دو دو ہاتھ کرنے اور غلامی کا جُوا اتار پھینکنے کے لیے بے قرار اور بے چین تھے۔ ہندو لیڈروں نے یہاں بھی عیّاری کے ساتھ اپنی قوم کی خیر خواہی کا حق ادا کر دیا۔ آزادی کے لیے قربانی کی ضرورت تھی۔ انہوں نے طے کیا کہ قربانی کے بکرے پیش کرنے کے لیے مسلمانوں کو خریدا جائے چنانچہ چند لیڈروں اور پانچ سات علماء کو اپنی جمع کردہ دولت کی ایک جھلک دکھائی تو یہ حضرات ہزار جان سے نثار ہو گئے توحید پرستی کا دعویٰ کرتے ہوئے بُت پرستوں کے قدموں میں ہمیشہ کے لیے جھک گئے اب ان حضرات کا کام صرف اشارہ رہ گیا تھا کہ گاندھی کے فرمودات پر مُہرِ تصدیق ثبت کرتے رہیں اور انہیں قرآن و حدیث کی تعلیمات کا نچوڑ بنا کر مسلمانوں کو اپنے دامِ تزویر میں پھنسلاتے اور انہیں آزادی کا جھانسہ دے کر ہندوؤں کے قدموں میں ڈالتے رہیں۔ اب یہ بُت شکن نہیں بلکہ بُت فروش ہو گئے تھے۔ ملّت کی خیر خواہی کے نام پر ملّت فروش ہو چکے تھے۔ اسی لیے ۱۳۴۹ھ مطابق ۱۹۳۰ء حضرت صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مراد آبادی

رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۶۸ھ / ۱۹۴۸ء) نے جمیعۃ العلماء ہند کے بارے میں مسلمانوں کو تلقین فرمائی تھی :-

" اس قلیل ، طماع ، خود غرض جماعت نے اپنا نام جمیعۃ العلماء رکھا اور مسلمانوں کو مغالطہ دیا کہ ہندوستان کے تمام علماء کی جمیعۃ ہے باوجودیکہ تمام علمائے ہند اس کے سخت مخالف ہیں اور اس نام نہاد جمیعت کو جمیعۃ الہنود جانتے ہیں جو چند ذی وقار علماء اس میں پہلے کسی وجہ سے شریک ہو گئے تھے ۔ اس وقت وہ بھی علیحدہ ہو گئے ۔ گنتی کے آٹھ دس نام کے مولوی رہ گئے جنہوں نے اپنا ضمیر ہندوؤں کے ہاتھ کھوٹے داموں فروخت کر دیا اور کانگریسی پروپیگنڈا کے ایجنٹ ہو گئے اور کسی نہ کسی قدر مسلمانوں کو مغالطہ دینے میں کامیاب ہو گئے ۔ یہ خطرناک جماعت ہندوؤں کی کٹھ پتلی ہے ۔ ان کے اشاروں پر رقص کیا کرتی ہے ۔ مسلمان اس سے متفق نہیں ، نہ ملک کا کوئی معتمد شخص ان کے ساتھ شریک عمل ہے ۔ مسلمانوں کو اس حقیقت سے آگاہ رہنا چاہیئے کہ نام نہاد جمیعۃ العلماء ہندوستان کے علماء یا عام اہل اسلام کی نائب و ترجمان نہیں ہے بلکہ وہ تمام مسلمانوں کے خلاف ہندوؤں سے سازباز کرنے کی مجرم ہے ۔ اس نے اپنے نفع کی خاطر مسلمانوں کو غلطی میں ڈالا اور نقصان میں مبتلا کیا ۔ غلط فتوے دینے ، بے فائدہ ہند تحریک پر مرنے والوں کو شہید بتا کر مسلمانوں کو جانیں کھونے پر آمادہ کیا ۔ مسلمان اس غدار مسلم کش ، ہندو پرست جماعت کے دام تزویر سے بچیں " [1]

اے طائر لاہوتی اس رزق سے موت اچھی
جس رزق سے آتی ہو پرواز میں کوتاہی

جب ہنود کی اسلام دشمنی اور مسلم کشی اپنے نقطۂ عروج کو پہنچ گئی اور صاف نظر

---

[1] السواد الاعظم (مراد آباد) بابت جمادی الاخریٰ ۱۳۶۹ھ ، ص ۵

آنے لگا کہ ان لوگوں کا ہندو مسلم اتحاد پر زور دینا سوائے فریب کے اور کچھ نہیں تو ڈاکٹر محمد اقبال مرحوم نے ۱۹۳۰ء میں مسلمانوں کے تحفظ کی خاطر تقسیم ہند کا سوال پیدا کر دیا تاکہ ہندوؤں اور مسلمانوں کو علیحدہ علیحدہ اپنا حق مل جائے اور انہوں نے بھی ہندو مسلم اتحاد کے نظریہ کو ترک کر کے دس سال بعد اسی دو قومی نظریہ کا پرچار شروع کر دیا جس کا بریلی کے مرد حق آگاہ یعنی مانۂ حاضرہ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ نے ۱۹۲۰ء میں علَم بلند کیا تھا۔

یہی دو قومی نظریہ ہے جس نے ہندوستان میں ۱۹۳۷ء سے قیام پاکستان کا سوال پیدا کیا۔ جس کے حصول کی سیاسی جنگ مدبّرانہ انداز میں لڑنے اور لڑانے کے لیے محمد علی جناح سالار لشکر بنے اور متحدہ ہندوستان کے ہر گوشے سے اہلسنّت و جماعت نے ان کے اس جائز مطالبے کی حمایت کرتے ہوئے اپنے مستقبل کی بہتری اور تحفّظ کے لیے اس تحریک کو کامیابی سے ہمکنار کرنا ضروری سمجھا اور اپنے سیاسی قائد کی حمایت پر تن من دھن سے تُل گئے۔

جب مسلمان قوم اپنے تحفّظ کی خاطر تحریکِ پاکستان کو کامیابی سے ہمکنار کرنے کی خاطر تن من دھن کی بازی لگائے ہوئے تھے۔ انگریز کے ساتھ ساتھ ہندو کی غلامی سے بھی نجات حاصل کر لینا چاہتے تھے اور اس مقصد کو حاصل کرنے کی خاطر اپنے سیاسی قائد کے ہر طرح ہاتھ مضبوط کرنے میں مصروف تھے تو دیو بندی حضرات کے گھر یلو شیخ الاسلام یعنی مولوی حسین احمد صاحب کیا کر رہے تھے؟ یہ مولوی عبدالرشید ارشد دیو بندی کی زبانی سُن لیجئے:-

"اس نازک وقت میں حضرتِ مدنی کی ذاتِ گرامی تھی جو آگے بڑھی اور تمام مسلمانوں کو خطاب فرماتے ہوئے کہا کہ جو جماعت انقلاب لاتی ہے۔ وہی برسرِ اقتدار آتی ہے۔ مسلمانوں کو اپنے ملک کے دوسرے باشندوں سے پیچھے نہیں رہنا چاہیئے اور مسلمانوں کو جنگِ آزادی کے لیے کانگرس کی شرکت کا مشورہ دیا۔ چنانچہ جمعیۃ علماء ہند کا سالانہ اجلاس امروہہ ضلع مراد آباد میں کیا گیا۔ جنگِ آزادی کی خاطر کانگرس میں شرکت کا فیصلہ کیا گیا۔ اپنا علیحدہ

وجود رکھتے ہوئے کانگرس کے ساتھ اس بارے میں تعاون کیا جائے۔"[1]
مولوی حسین احمد صاحب (المتوفی ۱۳۷۷ھ / ۱۹۵۷ء) نے یہ فیصلہ اس لیے کیا تھا کہ ان کے استاد محترم اور مدرسہ دیوبند کے صدر مکرم بلکہ جمعیۃ العلماء ہند کے صدر گرامی قدر بلکہ دیوبندی قوم کے شیخ الہند جیسی مولوی محمود حسن صاحب (المتوفی ۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۰ء) نے وصال سے قریباً ایک سال پہلے ایک صدارتی خطبے میں اپنے ترنگے قومی بھائیوں کو یہ تلقین فرمائی تھی:-

ہندوستان کی سب سے زیادہ کثیر تعداد قوم (ہنود) کو کسی نہ کسی طریق سے آپ کے ایسے مقاصد کے حصول میں مؤید بنا دیا ہے اور میں ان دونوں قوموں کے اتفاق و اتحاد کو بہت ہی مفید اور نتیجہ خیز سمجھتا ہوں اور حالات کی نزاکت کو محسوس کر کے جو کوششیں اس کے لیے فریقین کے عمائد نے کی ہے اور کر رہے ہیں اس کے لیے میرے دل میں بہت قدر ہے کیونکہ میں جانتا ہوں کہ صورت حالات اگر اس کے مخالف ہوگی تو وہ ہندوستان کی آزادی کو ہمیشہ کے لیے ناممکن بنا دے گی۔ ادھر دفتری حکومت کا آہنی پنجہ روز بروز اپنی گرفت کو سخت کرتا جائے گا اور اسلامی اقتدار کا اگر کوئی دھندلا سا نقشہ باقی رہ گیا ہے تو وہ بھی ہماری بداعمالیوں سے حرف غلط کی طرح صفحۂ ہستی سے مٹ کر رہے گا۔ اس لیے ہندوستان کی آبادی کے یہ دونوں بلکہ سکھوں کی جنگ آزما قوم کو ملا کر تینوں عنصر اگر صلح و آشتی سے رہیں گے تو سمجھ میں نہیں آتا کہ کوئی چوتھی قوم، خواہ وہ کتنی ہی بڑی طاقت ور ہو، ان اقوام کے اجتماعی نصب العین کو محض اپنے جبر و استبداد سے دبا سکے گی۔"[2]

بلکہ موصوف نے اس تلقین کی حدود کو یہاں تک پہنچا دیا تھا:-
اگر فرض کرو ہندو مسلمان کے برتن سے پانی نہ پیئے یا مسلمان ہندو

---

[1] بیس بڑے مسلمان، بار دوم، ۱۹۷۰ء، ص ۳۰۴ [2] ایضاً: ص ۲۹۱

کی اریخ کو گدھانہ دے تو یہ ان دونوں کے لیے مہلک نہیں البتہ دونوں کی وہ حریفانہ جنگ آزمائی اور ایک دوسرے کو ضرر پہنچانے اور نیچا دکھانے کی وہ کوششیں جو انگریزوں کی نظروں میں دونوں قوموں کا اعتماد ساقط کرتی ہیں اتفاق کے حق میں سم قاتل ہیں۔ مجھے امید ہے کہ آپ حضرات میرے اس مختصر مشورہ کو سرسری نہ سمجھ کر ان باتوں کا عملی انسداد کریں گے۔"[1]

اب وہابیانِ ہند کی ساری سیاسی تاریخ کا نچوڑ مولوی عبدالرشید ارشد دیوبندی کے لفظوں میں ملاحظہ فرمالیا جائے جو موصوف نے رولٹ کمیٹی کی رپورٹ پر تنقید کرتے ہوئے سپردِ قلم فرمایا ہے بلکہ یوں سمجھیے کہ یہ تبصرہ مولوی حسین احمد ٹانڈوی صاحب کا ہے اور ارشد صاحب پیش کر رہے ہیں۔ چنانچہ لکھا ہے :۔

"ہم بارہا عرض کر چکے ہیں کہ غالب پاشا گورنر حجاز نے بھی زور دیا تھا کہ تمام ہندوستانیوں کو متحد کیا جائے یعنی ہندو مسلمان پارسی سکھ وغیرہ ہندوستانیوں کے اتحاد سے آزادی کی سکیم چلائی جائے۔ پان اسلامک میں یہ کہاں ہو سکتا ہے؟ حضرت شیخ الہند نے نہ صرف اس کو قبول فرمایا تھا بلکہ پہلے سے اس پر عامل تھے۔ ان کے مشن میں سکھ اور انقلابی ہندو شریک تھے جن کی وجہ سے ایک مستقل مکان دیوبند میں کرایہ پر لے رکھا تھا۔ رولٹ کمیٹی کی یہ رپورٹ جھوٹ اور افترا نہیں ہے تو اور کیا ہے؟ ہم پہلے لکھ آئے ہیں کہ حضرت سید احمد شہید کی تحریک ۱۸۲۴ء اور جہاد حریت ۱۸۵۷ء میں بھی ہندو مسلم اتحاد کام کر رہا تھا"[2]

گاندھوی حضرات کے امام الہند عالی جناب ابوالکلام آزاد صاحب اپنے کانگرسی ساتھیوں کو زنار دوستی اور بت پرست نوازی میں ثابت قدم رکھنے کی خاطر یں پند و موعظت سے نوازا کرتے تھے۔

[1] بیس بڑے مسلمان : ص ۲۹۱  [2] ایضاً : ص ۲۷۸

"میں مسلمانوں سے خاص طور پر دو باتیں کہوں گا - ایک یہ کہ اپنے ہندو بھائیوں کے ساتھ پوری طرح متفق رہیں - اگر ان میں سے کسی ایک بھائی یا ایک جماعت سے کوئی بات نادانی کی بھی ہو جائے تو اسے بخش دیں اور اپنی جانب سے کوئی بات ایسی نہ کریں جس سے اس مبارک اتحاد کو صدمہ پہنچے - دوسری بات یہ ہے کہ مہاتما گاندھی پر پوری طرح اعتماد رکھیں اور جب تک وہ کوئی ایسی بات نہ چاہیں جو اسلام کے خلاف ہو - اس وقت تک پوری سچائی اور مضبوطی کے ساتھ ان کے مشوروں پر کاربند رہیں" ۔ ؎

موصوف کے متبعین ذرا غور تو فرمائیں کہ گاندھی جیسا اسلام کا ازلی دشمن اسلام کے خلاف کچھ نہیں چاہتا تھا ؟ کیا اس نے اسلام اور مسلمانوں کی بیخ کنی کا متحدہ ہندوستان میں کوئی دقیقہ فروگذاشت کیا تھا ؟ اگر اللہ تعالےٰ نے چشم بصیرت عطا فرمادیا تو صاف نظر آنے لگتا کہ اللہ جل شانہٗ نے لَا یَاْلُوْنَکُمْ خَبَالًا فرمایا ہے یعنی کافر تمہیں نقصان پہنچانے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھیں گے ۔ اگر کلام الٰہی پر یقین ہوتا تو اس بت پرست پر اعتماد کی کوئی گنجائش نہ ملتی - خدا کے دشمن کی غلامی اختیار کر کے جہاں خدا کو چھوڑا وہاں مسلمانوں سے بھی رشتہ توڑا ، نہ موصوف کو مسلمانوں پر اعتماد رہا ، نہ کسی صاحب بصیرت مسلمان نے ان پر اعتماد کیا ۔ حتےٰ کہ اسی حالت میں وہ ہمیشہ کے لیے اپنے مہاتما گاندھی کے پاس جا پہنچے ۔ نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا ؎

پلایا کانگریس نے ہو جنہیں دینار کا شربت
پسند آتا انہیں کب لیگ کا شربت بزوری ہے

مسلمانوں نے جب اپنے تحفظ کی خاطر پاکستان کا مطالبہ کر دیا اور حصول مقصد کے لیے محمد علی جناح صاحب کو اپنا سیاسی لیڈر بنایا تو جملہ گاندھی مولوی بھنا اٹھے اور انہوں نے ہندوؤں سے بھی بڑھ کر مطالبۂ پاکستان ، محمد علی جناح اور مسلم لیگ کی مخالفت کی - ان کا

---

؎ بیس بڑے مسلمان : ص ۳۲ ح

کا مقصدِ حیات ہنود کی موافقت اور مسلمانوں سے مخالفت تھا۔ مدرسہ دیو بند کے صدرِ محترم یعنی عالی جناب مولوی حسین احمد صاحب ٹانڈوی نے اپنی زُنّار دوستی اور بت پرست نوازی کی مخصوص ترنگ میں آکر حبِّ علیؓ کے باعث نہیں بلکہ بغضِ معاویہؓ میں قائدِ اعظم محمد علی جناح کو کافرِ اعظم قرار دیا، جس پر دہابی علماء کی اکثریت نے دریں چہ شک کی صدائیں بلند کیں اور ان حضرات کی شریعت کے امیر یعنی مولوی عطاء اللہ شاہ بخاری (المتوفی ۱۳۸۱ھ / ۱۹۶۱ء) اور مولوی حبیب الرحمٰن لدھیانوی نے اس سلسلے میں اپنے جن خیالات کا اظہار فرمایا تھا، وہ اسلام کے ہر مُدعی اور اسی پاکستان کے ہر باشندے کو دعوتِ غور و فکر دے رہے ہیں ظفر علی خان صاحب نے لکھا ہے :-

"کیا آپ کو معلوم نہیں کہ احرار کی شریعت کے امیر مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری نے امرو ہہ میں تقریر کرتے ہوئے کہا تھا کہ جو مسلم لیگ کو ووٹ دیں گے وہ سؤر ہیں اور سؤر کھانے والے ہیں (العیاذ باللہ) پھر میرٹھ میں مولوی حبیب الرحمٰن لدھیانوی صدر مجلسِ احرار اس قدر جوش میں آئے کہ دانت پیستے جاتے تھے۔ غصہ میں آکر ہونٹ چباتے جاتے تھے اور فرماتے جاتے تھے کہ دس ہزار جینا (محمد علی جناح) اور شوکت اور ظفر، جواہر لال نہرو کی جوتی کی نوک پر قربان کیے جا سکتے ہیں۔" [۱]

پاکستان کا مطالبہ کرنے والے اپنے حقوق کے تحفظ کی خاطر تحریکِ پاکستان کو کامیابی سے ہمکنار کرنے کی خاطر اپنی منزلِ مقصود کی جانب شب و روز رواں دواں تھے اور وہ ایک دوسرے کو ان حوصلہ شکن اور صبر آزما حالات میں ثابت قدم رہنے کی تلقین کرتے ہوئے فرما رہے تھے :- ؎

عرفی تو میندیش ز غوغائے رقیباں
آوازِ سگاں کم نکند رزقِ گدا را !

---

[۱] چمنستان، مطبوعہ لاہور : ص ۱۰۳

آخر وہ وقت آیا کہ مطالبۂ پاکستان کو کامیابی سے ہمکنار کرنے کی خاطر سوادِ اعظم اہلسنت وجماعت نے بنارس میں آل انڈیا سُنّی کانفرنس کے عدیم المثال تاریخی اجلاس منعقد کیے ہو ۲۴ ر تا ۲۷ ر جمادی الاولیٰ ۱۳۶۵ھ میں یعنی ۲۷ ر تا ۳۰ ر اپریل ۱۹۴۶ء کی بات ہے۔ اس اجلاس کی صدارت حضرت محدث کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمائی۔ پانچ ہزار علماء و مشائخ اور ڈیڑھ لاکھ مسلمانانِ اہل سنت وجماعت نے اس میں شرکت کی یعنی ان حضرات نے جنہیں وہابیہ نے بریلوی کا نام دیا ہوا ہے۔ اس میں خطبۂ صدارت کے اندر حضرت محدث کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ نے مطالبۂ پاکستان کی نہ صرف حمایت کی بلکہ پاکستان کا رسنیاں است تک فرمایا اس کے بعد ۵ ر ۶ ر رجب ۱۳۶۵ھ ر ۱۹۴۶ء کو اجمیر شریف میں سُنّی کانفرنس کے اجلاس ہوئے۔ چنانچہ موصوف نے اپنے صدارتی خطبے کے اندر آپ نے حصولِ پاکستان کے سلسلے میں یہ مبنی بر حقیقت اعلان فرمایا ہے۔

حضرات! میں نے بار بار پاکستان کا نام لیا ہے اور آخر میں صاف کہہ دیا ہے کہ پاکستان بنانا صرف سنیوں کا کام ہے اور پاکستان کی تعمیر آل انڈیا سُنّی کانفرنس ہی کرے گی۔ اس میں کوئی بات بھی نہ مبالغہ ہے نہ شاعری اور نہ سُنّی کانفرنس سے غلو کی بنا پر ہے۔ پاکستان کا نام بار بار لینے سے جس قدر ناپاکوں کو چڑھ ہے اسی قدر پاکوں کا وظیفہ ہے اور اپنا وظیفہ کون سوتے جاگتے اُٹھتے، بیٹھتے اور کھاتے پیتے پورا نہیں کرتا؟

اب رہا پاکستان کا رسنیاں است، یہ ملک کی کسی سیاسی جماعت سے تصادم کے لیے نہیں کہا ہے بلکہ ایک حقیقت ہے جس کا اظہار بلا خوفِ لومۃ لائم کر دیا ہے۔ اوّل تو مسلم لیگ کے سوا کوئی ٹولی ایسی نہیں جو پاکستان کے ساتھ لفظی موافقت بھی رکھتی ہو۔ الکفر ملۃ واحدۃ سارے ناپاکوں نے اپنے اندر بے شمار اختلافات رکھتے ہوئے پاکستان کے خلاف صف آرائی کر لی ہے اور مسلم لیگ میں پاکستان کا پیغام کس سبب سے پہنچا اور کن لوگوں نے مسلم لیگ کا عقیدہ اس کو بنایا؟ اگر تاریخی طور پر دیکھا جائے تو وہ صرف

سُنّی ہیں۔ پاکستان کے معنی اسلامی قرآنی آزاد حکومت ہے۔ مسلم لیگ سے
ہماری سُنّی کانفرنس کی مجلسِ عاملہ کے رکن حضرت سید شاہ زین الحسنات
صاحب سجادہ نشین مانکی شریف (سرحد) نے کہہ دیا ہے کہ اگر ایک دم سارے
سُنّی مسلم لیگ سے نکل جائیں تو کوئی مجھے بتا دے کہ مسلم لیگ کس کو کہا جائے گا؟
اس کا دفتر کہاں رہے گا؟ اور اس کا جھنڈا سارے ملک میں کون اٹھائے گا"[1]

ان ایام میں جب وزارتوں کا مسئلہ حل کرنے اور مطالبۂ پاکستان کا جائزہ لینے کی خاطر ۴۶-۱۹۴۵ء کے انتخابات ہوئے تو کانگرس کے ہر چھوٹے بڑے لیڈر نے جہاں اپنا چوٹی سے ایڑی تک کا زور لگایا وہاں کانگرس کے جملہ نمک خوار، خارجیت و تو ہب کی بیماری کے شکار بائیں جبہ و دستار گاندھی کے قدموں سے لپٹ گئے اور مسلمانوں کی آزادی کے راستے میں روڑے اٹکانے اور انہیں بھی ہندوؤں کا غلام بنانے کی خاطر ان حضرات نے اپنی تمام صلاحیتیں اور توانائیاں صرف کر دیں۔ چنانچہ مولوی عبد الرشید ارشد دیو بندی نے لکھا ہے :-

اس انتخاب میں متحدہ مؤقف کے ہندوستان (اکھنڈ بھارت) کی حمایت کرنے والی جماعتوں، جمعیۃ العلماء ہند، مجلس احرار اسلام، خدائی خدمت گار وغیرہ پر مشتمل ایک پارلیمنٹری بورڈ بنایا گیا اور اس کی طرف سے امیدوار کھڑے کیے گئے۔ اس طرح پورے ملک میں اگرچہ یہ بورڈ ہار گیا۔ (یو۔ پی)، بہار وغیرہ میں تیس ۳۰ سیٹیں حاصل ہوئیں) لیکن مجموعی طور پر جب ووٹوں کے اعداد و شمار حاصل کیے گئے تو قوم پرور (گاندھوی) مسلمانوں کو ۳۵ فی صد ووٹ ملے تھے اور ۶۵ فی صد مسلم لیگ کو۔"[2]

مولوی عبد الرشید صاحب نے جب (گاندھوی) حضرات کی ناکامی کا تذکرہ سپردِ قلم کر ہی دیا تو ۳۵ فی صد ووٹ حاصل کر جانے کا مژدہ سنانے کے ساتھ اتنی وضاحت بھی

---

[1] خطبۂ صدارت، مطبوعہ لاہور، ص ۳۸، ۳۹ [2] بیس بڑے مسلمان: ص ۶۲۰

کلیجہ تھام کر فرماہی دیتے کہ اس الیکشن میں قومی اسمبلی کی پورے متحدہ ہندوستان سے تیس ۳۰ نشستیں تھیں۔ جن میں سے ساری کی ساری مسلم لیگ نے جیت لیں اور گاندھی دوست بت پرست نوازوں کا سارا بورڈ پورے ہندوستان سے ایک بھی مسلم نشست جیتنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ سترہ مسلم لیگی ممبروں کے مخالفین کی ضمانتیں ضبط ہوئیں۔ آٹھ بلا مقابلہ کامیاب ہوئے اور پانچ حضرات نے بھاری اکثریت سے کامیابی حاصل کی۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جب مسلم لیگ یعنی مسلمانانِ اہل سنت وجماعت کو یہ عظیم الشان کامیابی نصیب ہوئی تو ۱۰ جنوری ۱۹۴۶ء کو پورے ملک میں یوم فتح منایا گیا اور اس روز قائد اعظم نے دہلی کے پچاس ہزار مسلمانوں کے مجمع میں فرمایا :۔

مرکزی اسمبلی کے انتخابات میں مسلم لیگ کی سو فی صدی کامیابی کی مثال کسی ملک اور قوم میں نہیں ملتی۔ ہٹلر اور مسولینی جیسے ڈکٹیٹر بھی ایسی شاندار فتح حاصل کرنے میں ناکام رہے ہیں جیسی ہمیں نصیب ہوئی ہے جو لوگ ہم پر یہ الزام لگاتے ہیں کہ مسلم لیگ، خان بہادروں کی جماعت ہے انہیں آنکھ کھول کر اس مجمع کو دیکھنا چاہیئے اس مجمع میں کتنے خان بہادر ہیں ؟ ؎[1]

کاش ! مولوی عبدالرشید صاحب تھوڑی سی ہمت اور جرأت رندانہ سے کام لے کر گاندھوی حضرات کی اسلام دشمنی والا طرزِ عمل اور زنار دوستی کے پل چل جان کر دیتے تو تاریخ پر ان کا احسان ہوتا اور انصاف پسند مؤرخین ان کی حقیقت بیانی کو ضرور سراہتے لیکن معلوم نہیں وہ اپنوں کی آنکھوں کے اتنے بڑے بڑے شہتیروں کو چھپانے میں اتنے کوشاں کیوں رہتے ہیں ؟ خیر جناب رئیس احمد جعفری دیوبندی کی زبانی یہ ماجرا بھی سن لیجئے :۔

اس کے بعد مولانا (ابوالکلام آزاد) نے مجلسِ احرار اور دوسری مخالفِ مسلم لیگ جماعتوں سے اپیل کرتے ہوئے ارشاد فرمایا تھا :۔۔۔۔۔

---

؎[1] آزادیٔ ہند، مطبوعہ لاہور، طبع چہارم ۱۹۶۵ء : ص ۱۰۴

"وہ منظم ہو کر ایک وجود بن جائیں اور ڈٹ کر مسلم لیگ کا مقابلہ کریں۔" ؎۱

موصوف کے اس آرڈر کا ان کی گاندھوی فوج پر کیا اثر ہوا؟ یہ جعفری صاحب کی زبانی سنیے:۔

بلاشبہ مولانا کی یہ اپیل کارگر ہوئی اور خاکسار، جمعیت علماء اور دیگر جماعتوں نے مسلم لیگ کے خلاف ایک محاذ بنا لیا۔ انہوں نے مسلم لیگ کے راستے میں کانٹے بچھائے، پتھر پھینکے، چاقو اور خنجر سے وار کیے، جلسے درہم برہم کرنے کی کوشش کی۔ کانگرس اور کانگرس کے ان حلیفوں نے کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ مجلس احرار کے واعظین، آتش مقال اور علمائے شیوہ بیان دورے پر نکل پڑے۔ مجھے بمبئی کا جلسہ یاد ہے جس میں مولانا عطاء اللہ شاہ بخاری اور شورش کاشمیری کی خطابت نے رنگ باندھ دیا تھا لیکن بُری طرح پٹے۔ دیوبند کے طلبہ کی ایک جماعت مولانا حسین احمد مدنی مغفور کی سربراہی میں شہر شہر اور قریہ قریہ کا گشت کر رہی تھی۔ جہاں موقع ملتا مولانا آزاد بھی پرواز پیدا کر کے لیئے طیارہ پر اُڑ کر پہنچ جاتے۔ غرض تفریق بین المسلین اور تضحیک شوکت مومنین میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا گیا۔" ؎۲

ان تمام اسلام دشمنی کی کاوشوں اور ملت اسلامیہ کی بدخواہی کے صوبائی اسمبلی کے انتخابات میں بھی اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مسلم لیگ نے نمایاں کامیابی حاصل کی۔ مثلاً بنگال کی ۱۱۹ نشستوں میں سے ۱۱۲ حاصل کریں۔ پنجاب کی ۸۶ سے ۸۱ حاصل کیں جب کہ پانچ یونینسٹ پارٹی نے جیتیں اور کانگرس، جمعیۃ العلماء ہند، مجلس احرار اور خاکسار وغیرہ میں سے کوئی سی جماعت ایک سیٹ بھی حاصل نہ کر سکی۔ سندھ کی ۳۴ میں سے ۲۹

---

؎۱ آزادی ہند: ص ۱۸۵

؎۲ آزادی ہند: ص ۱۸۶

پر مسلم لیگ کو قبضہ ہوا۔ صوبہ سرحد کی ۲۰ نشستیں تھیں۔ میاں ویسی شاندار کامیابی خان برادران کے باعث حاصل نہ ہو سکی۔ بہر حال نتیجہ یہ رہا:۔

مسلم لیگ ۱۷، کانگرس ۱۹، جمعیتہ علماء ۲، آزاد ۱، آخر اہلسنت و جماعت یعنی بریلوی حضرات کی کاوش قائداعظم کی قیادت میں رنگ لائی مسلمانوں کی قربانیوں نے اپنا رنگ دکھایا اور ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء کو پاکستان کے نام سے ایک آزاد اسلامی مملکت۔ دنیا کے نقشے پر ابھر کر معرض وجود میں آگئی والحمد لله علی ذالک۔

اگر ان جملہ انتخابات کو دیکھا جائے تو مسلم لیگ کا ایک ممبر بھی ایسا نظر نہیں آتا جس نے قومی اسمبلی یا صوبائی کا الیکشن جیتا ہو لیکن وہ اہل سنت وجماعت یعنی بریلوی حضرات کے ووٹوں سے مستغنی رہا ہو۔ یعنی اگر اہلسنت وجماعت کے ووٹوں کو ایک طرف کر دیا جاتا تو میرا خیال ہے کہ شاید اس وقت مسلم لیگ کا ایک ممبر بھی کامیاب نہ ہو سکتا۔ لہذا ماننا پڑے گا کہ پاکستان صرف اور صرف اہلسنت وجماعت نے بنایا ہے جس کی بنیاد دو قومی نظریہ پر ہے۔ یہی وہ اسلامی نظریہ ہے جس کی حضرت مجدد الف ثانی اور امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہما نے اپنے اپنے وقت میں علمبرداری کا فریضہ ادا کیا۔ ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء

**ذبیحہ گاؤ** انگریز کے ولائتی کپڑے کو مسلمان پارچہ بافوں کی بدولت متحدہ ہندوستان میں کوئی پوچھتا نہیں تھا۔ مسلمانوں کا یہ طبقہ قیمتی کپڑے تیار کر کے ہندوؤں سے حسب دلخواہ قیمت وصول کر رہا تھا اور دوسرا گروہ قصابوں کا تھا، جن کا کاروبار خوب منافع بخش تھا۔ یہ دونوں گروہ انگریز کے ہر قسم کے جبر و ستم کے باوجود خوش گزران نظر آ رہا تھا۔ ان کے علاوہ تجارت، دولت اور سیاست وغیرہ پر ہندو چھا گئے۔ اس مقام پر آ کر انگریز اور ہندو قوم نے اندرون خانہ گٹھ جوڑ کر لیا اور دونوں طبقوں کو تباہ و برباد کرنے کی خاطر ہندوؤں نے ادھر گائے کی قربانی کے خلاف آواز اٹھانی شروع کر دی، حالانکہ ان کے مذہب میں بھی گائے کا ہر گز وہ مقام نہیں بتایا گیا جس کا وہ ڈھنڈورا پیٹنے لگ گئے تھے، بلکہ مقصد

صرف مسلمان قصابوں کو مفلوج و نادار کرنا تھا اور اس مسئلے کو مذہبی رنگ دینا ان کے عیار لیڈروں کی سیاسی چال تھی۔ اس صورت حال کی وضاحت حافظ امیر حسین صاحب مراد آبادی نے یوں فرمائی تھی :-

ہندوستان کے مسلم زمینداروں اور دولت مندوں کو تو ہندو پہلے چاٹ گئے اور سودی قرضوں سے ان کا کام تمام کر دیا۔ اس طرف سے تو انہیں اب اطمینان ہے اور وہ جانتے ہیں کہ ان قوموں کو ہم نے مار لیا۔ اب مسلمانوں کی دو قومیں خاص طور پر ان کے دل میں کھٹکتی ہیں۔ ایک تو قریش (قصاب) دوسری قوم مومن، ہندوؤں نے دیکھا کہ اگرچہ مسلمانوں کا زمیندار طبقہ تباہ ہو گیا لیکن تجارت کے ذریعے سے یہ دو قومیں عروج کو پہنچ گئیں۔ اب انہیں تباہ کرنے کی یہ ترکیب نکالی کہ قریش کے لیے تو ذبیحہ گاؤ کے روکنے کی رات دن کوششیں کی جا رہی ہیں، جس سے اس قوم کی مالی حالت تباہ ہو اور مومن قوم کے لیے کھدر کی تحریک جاری کی گئی، کیونکہ یہ معلوم تھا کہ مسلمان پارچہ بافوں نفیس صنعتوں نے ولایت کو شکست دے دی ہے۔ ڈھاکہ کی چکن، جائس کی جامدانی، مئو مبارک پور کے دو ریے، سنگی، مشروع، غلطہ، بھاگل پور کی سلک، فتوحا کے عمامے، بنارس کے دوپٹے، ساڑھیاں، کمخواب، زربفت، زری وغیرہ وہ کپڑے ہیں جن سے ولایت کے جولاہے کبھی مقابلہ نہیں کر سکے اور ولایتی پارچہ جات ان کی قدر و قیمت کم کرنے میں کامیاب نہ ہو سکے۔ کوئی شخص ان کے مقابلے میں ولایتی کپڑے پر نظر ڈالنا بھی گوارا نہیں کرتا۔ شادیوں میں عام طور پر بنارسی اور مبارک پوری کپڑے کا ہزارہا روپے کا خرچ ہوتا ہے۔ ایک اور تکلیف وہ بات ہندوؤں کے لیے یہ تھی کہ بنارس کی نفیس اور قیمتی ساڑھیاں جو سات سات سو روپے قیمت تک کی ہوتی ہیں وہ بکثرت ہندو خریدتے ہیں۔ یہ تجارتیں ہندوؤں سے نہ دیکھی گئیں اور اس کام کو برباد کرنے

کے لیے انہوں نے کھدر کی تحریک جاری کی اور اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمانوں
کی کروڑہا روپے کی تجارتیں خراب ہو گئیں اور بڑے بڑے کارخانوں کو
زبردست نقصان پہنچے " ۱

کھدر کی تحریک کو کامیاب بنانے کی خاطر مدرسہ دیوبند کے سابق صدر یعنی مولوی حسین احمد صاحب گاندھوی نے تو گاندھی پرستی اور مسلمانوں کی بدخواہی میں حد ہی کر دی تھی۔ موصوف نے اسی وقت سے نہ صرف مرکز مٹی میں ملنے تک کھدر پہننے کا التزام رکھا بلکہ جس میت کو کھدر کا کفن نہ دیا جاتا، موصوف اس کی نماز جنازہ پڑھانے سے انکار فرما دیا کرتے تھے چنانچہ مولوی عبد الرشید صاحب ارشد نے لکھا ہے :۔

حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ لباس کے معاملہ میں سخت گاڑھا کھدر پہننے میں بہت متشدد تھے اور ہمیشہ ساری عمر کھدر پہنا اور اس کے علاوہ اور بھی اشیاء دیسی استعمال کرتے تھے اور ملنے جلنے والوں سے بھی یہی پسند کرتے تھے کہ وہ دیسی کپڑا پہنیں اور دیسی اشیاء استعمال کریں..... دیسی لباس کے بارے میں اتنا اہتمام تھا کہ اگر کسی میت کو لٹھے وغیرہ کا کفن دیا جاتا تو اس کا جنازہ پڑھ تو لیتے مگر پڑھاتے نہیں تھے " ۲

ایک بت پرست کی اتنی سختی سے اطاعت اور مسلمانوں کی اقتصادی تباہی سے دونوں آنکھیں بند۔ یہ ہے وہ صورتِ حال جس کے پیش نظر مسلمان پارچہ باف زبانِ حال سے کہتے ہوں گے :۔

للہ تو قتل نامہ ذرا ہم بھی دیکھ لیں
کس کی مہر ہے سرِ محضر لگی ہوئی

حالات کی یہ ستم ظریفی ہے کہ گائے کی قربانی روکنے پر ہندو سے کہیں زیادہ

---

۱ السواد الاعظم، مراد آباد، بابت ربیع الثانی سنہ ۱۳۵۰ھ؛ ص ۲۲، ۲۳
۲ بیس بڑے مسلمان؛ ص ۴۹۴

زور اور مسلمانوں کے لیڈر اور بعض علمائے سو نے دیا۔ آخر ایسا کیوں ہوا؟ اس کا جواب دینے کی خاطر پہلے ہمیں اس وقت کے حالات کو قارئین کے سامنے پیش کرنا ہوگا۔ گزشتہ صدی کے آخری سالوں میں ہندوؤں کے بعض بیدار مغز لیڈروں کے دلوں اور دماغوں میں آزادی کی لہر دوڑی۔ اپنے اس خواب کو شرمندۂ تعبیر کرنے کی غرض سے انہوں نے پورے ملک پر نظر دوڑائی تو مسلمانوں کو جو صدیوں متحدہ ہندوستان پر بڑی شان و شوکت سے حکومت کر چکے تھے محو خواب، خاموش اور خود فراموش پایا۔ انہیں پہلو کا خار سمجھتے ہوئے اس موقع کو غنیمت شمار کیا اور اپنی قوم کو دولت، تجارت، زمینداری، سرکاری ملازمت، تعلیم اور سیاست کے میدانوں میں آگے بڑھانا شروع کر دیا۔ نوبت باں جا رسید کہ یہ تمام چیزیں ہندو قوم میں جمع ہو کر رہ گئیں۔ اب ہندو اس قابل ہو گئے تھے کہ وہ حکومت وقت کی نیندیں جب چاہتے حرام کر دیتے لیکن انہیں آزادی کی قربان گاہ پر ہندوؤں کو بھینٹ کے بکرے بنا کر چڑھانا بھی منظور نہیں تھا۔ دولت ان کے پاس تھی اور مسلمانوں کو ایسے بکرے بنانے میں گویا ایک تیر سے دو شکار ہوتے تھے یعنی ادھر انگریز کا آہنی پنجہ ٹوٹتا تھا اور ادھر ان کے قربان ہونے سے پہلو کا خار نکلتا تھا۔

ہندوؤں نے مسلمانوں کے بعض لیڈروں اور مولویوں کو اپنی قومی ترقی کا دیدار کروایا اور ساتھ ہی جمع شدہ دولت کی ایک جھلک دکھا دی۔ بس پھر کیا تھا؟ یہ لوگ ہزار جان سے نثار ہو گئے اور انہوں نے یقین کر لیا کہ وہ دن دور نہیں جب متحدہ ہندوستان کے مالک ہندو ہوں گے۔ لہٰذا کیوں نہ ان کی خوشنودی حاصل کی جائے؟ اب وہ ایسے موقع کی تلاش میں تھے کہ مسلمانوں کو اپنے پیچھے لگانے کا کوئی بہانہ ہاتھ آئے۔ جب خیر سے وہ پیچھے لگ جائیں گے تو یک بینی و دو گوش گاندھی مہاراج کے قدموں میں ڈال دیے جائیں گے تاکہ من مانی مراد ملنے کے ساتھ خوشنودیٔ سرکار کا عالی شان سرٹیفکیٹ بھی مل جائے۔ یہ ان کی بلا جانے کہ ایسا کارنامہ سرانجام دینے پر وہ جعفر بنگال و صادق دکن سے دو چار قدم آگے نکل جائیں گے یا اس کے باوجود بھی کچھ پیچھے ہی شمار کیے جائیں گے۔

نعوذ باللہ من شرور انفسنا۔

موجودہ صدی کے آغاز میں پہلی جنگِ عظیم شروع ہوئی جس کے اختتام پر مغربی ممالک دولتِ عثمانیہ کی بندر بانٹ کر رہے تھے۔ ہندوستان کے مسلم لیڈروں کو اس سے بہتر اور کونسا موقع ہاتھ آتا؟ خلافت کی بحالی اور مقدس مقامات کی بازیابی کے نام پر تحریکِ خلافت شروع کر دی۔ مسلمانانِ ہند نے اسلامی جذبے سے سرشار ہو کر اس تحریک کے چلانے والوں کی آواز پر صدائے لبیک بلند کی اور تن من دھن کی بازی لگانے پر تل گئے۔ مسلمان تو آنکھیں بند کر کے اپنے ان لیڈروں کے پیچھے لگ گئے تھے لیکن ان کی آنکھیں اس وقت کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ انہیں اس مرحلے پر پہنچ کر علم ہوا کہ خلیفۃ المسلمین سے ہمارے لیڈروں کی مُراد گاندھی کی ذات تھی اور خلافت کا مطلب رام راج یعنی اکھنڈ بھارت تھا۔ باقی رہی مقدس مقامات کی بازیابی تو اسے مشرکینِ ہند یعنی اینٹ پتھر کے پجاری زُنار داروں کی خوشنودی ہی کا ان کے نزدیک دوسرا نام تھا۔

اس مرحلے پر مسلمان ہرگز اپنے لیڈروں کا ساتھ نہ دیتے لیکن اسلامیانِ ہند کی بدنصیبی کہ پانچ سات مولوی قسم کے حضرات اس مشن میں ان کے ہم خیال ہو گئے۔ انہوں نے زُنار دوستی اور بُت پرست نوازی کی ایسی تبلیغ فرمائی اور ایسے انداز سے اس سراسر غیر اسلامی روش پر شریعتِ مطہرہ کی مُہر تصدیق ثبت کی کہ شیطان بھی عش عش کر اٹھا ہوگا۔ دیوبندی حضرات کے بلغیۃ السلف و حکیم الامت یعنی مولوی اشرف علی تھانوی (المتوفی ۱۳۶۲ھ / ۱۹۴۳ء) نے اس حقیقت کو یوں بیان کیا ہے:۔

> مسلمانوں میں افسوس تو یہ ہے کہ دوست دشمن کی بھی پہچان نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آئے دن مصائب کا شکار بنتے رہتے ہیں۔ بخصوص اُن پر زیادہ افسوس ہے جو مسلمانوں کے رہبر اور مقتدا کہلاتے اور جن کے ہاتھ میں ان کی نکیل ہے جو ان کی کشتی کے ناخدا بنے ہوئے ہیں جو ان کے سیاہ و سپید کے مالک ہیں۔ وہ ان کے لیڈر ہیں لیکن ایسے لوگ کیا خاک رہبری کریں گے؟ جو خود گم کردہ راہ ہیں تو دوسروں کو کیا راہ بتائیں گے؟
> انہوں نے کافروں کی چکنی چپڑی باتوں میں آ کر مسلمانوں کو پسوا دیا اور

اور مسلمانوں ہی کو کیا، خود بھی ان چیزوں کا ارتکاب کیا جو ایمان اور دین کو خراب اور برباد کرنے والی تھیں۔ بجے کے نعرے لگائے، پیشانیوں پر قشقے لگائے ہندوؤں کی ارتھیوں کو کندھا دیا، رام لیلا وغیرہ کا انتظام مسلمان والنٹریوں نے کیا بیہودہ اور کفریہ کلمات کہے کہ اگر نبوت ختم نہ ہوتی تو فلاں ہندو (گاندھی) نبی ہوتا۔ کیا خرافات واہیات ہے؟

میں نے اس ہی شباب تحریک کے زمانہ میں کہا تھا کہ جو شخص توحید اور رسالت کا منکر ہو اور وہ اسلام اور مسلمانوں کا خیر خواہ اور ہمدرد ہو، یہ سمجھ میں نہیں آتا۔ مگر اس وقت چڑھی ہوئی تھی۔ کون سنتا تھا؟ اب دیکھ لی اسلام اور مسلمانوں کے ساتھ اس کی خیر خواہی اور ہمدردی؟ ادھر تو حکومت کے مقابلہ میں مسلمانوں کو آگے کر دیا اور ادھر بعض بدفہم اور بے سمجھ مسلمانوں کے جو راہبر تھے ان کو بہلا پھسلا کر ہجرت کا سبق پڑھایا۔ ادھر شدھی کا مسئلہ جاری کرا دیا غرضیکہ ہر طرح پر مسلمانوں کے جان ایمان، جائیداد، مال زر زمین گھر سب کا مالک اپنی قوم کو بنانا چاہتا تھا۔ یہ تھی اسلام اور مسلمانوں کے ساتھ اس کی خیر خواہی اور ہمدردی۔ لیکن یہ لیڈر نہ سمجھے اور نہ ان کے ہم خیال مولوی۔ ہندوؤں کو تو قوت ہوئی مسلمانوں کی شرکت سے۔ ورنہ لیڈران قوم تو قریب ڈیڑھ سال سے چیخ رہے تھے۔ عوام مسلمانوں نے شرکت نہ کی تھی جس وقت مولویوں نے شرکت کی تب بیچارے عوام مسلمان بھی پھنس گئے۔ اگر وہ ہندو (گاندھی) ایسا ہی تھا، جیسا کہ بعض بداندیش سمجھے ہوئے تھے یا اب تک بعض سمجھے ہوئے ہیں تو محمد علی (جوہر) تو پاس رہے ہیں، ان کا فیصلہ دیکھ لو کہ کس طرح الگ ہوئے تھے [1]

اب آگے دیکھنا یہ ہے کہ خلافت کی بحالی اور مقامات مقدسہ کی بازیابی کے لیے جو طوفانی

---

[1] الافاضات الیومیہ، جلد پنجم: ص ۸۸، ۸۹

تحریک چلائی گئی تھی اور جسے تحریک خلافت کے نام سے موسوم کیا گیا تھا وہ گاندھی کے قدموں تک کیسے پہنچی اور گائے کی قربانی کا انسداد ان مسلمان کہلانے والے لیڈروں کے ذریعے کیونکر شروع ہوا؟ چنانچہ اس سلسلے میں مجدد مائتہ حاضرہ امام احمد رضا خاں بریلوی کے خلیفۂ ارشد مولانا سلیمان اشرف بہاری (المتوفی سنہ ۱۳۵۸ھ / سنہ ۱۹۳۹ء) یوں رقم طراز ہیں :-

> سنہ ۱۹۱۸ء میں مسلم لیگ کا جلسہ بھی دہلی میں منعقد ہوا تھا مجلس استقبالیہ کے صدر نے جو اپنا خطبہ اس وقت پڑھا ہے، اس میں مسئلہ خلافت کے مختلف پہلوؤں سے بحث کرتے ہوئے ترکوں کی حمایت میں صدائے احتجاج بلند کی ہے۔ برسوں کا بھولا ہوا سبق جو آج یاد آیا ہے یہی عامۂ مسلمین کے تالیف قلوب کا پہلا سنگ بنیاد ہے جسے ڈاکٹر انصاری صاحب نے بحیثیت صدر مجلس استقبالیہ مسلم لیگ اپنے ہاتھوں سے رکھا۔ اس سال کی قومی و ملکی مجالس میں صرف اس قدر کارروائی ہوئی کہ مدن موہن مالویہ صاحب نے مسلمانوں کو دل آزاری ہنود سے منع فرمایا اور ڈاکٹر انصاری صاحب نے حمایت خلافت کا علم بلند فرمایا۔ علمائے سیاسی نے بھی وقت شناسی سے کام لے کر اس موقع پر اپنے فتوے کا اعلان ضروری سمجھا۔[1]

جب لیڈران مسلم کی جانب سے تحریک خلافت اور ہنود کی طرف سے ہندوؤں کی دل آزاری سے باز رہنے کی تلقین ہو چکی تو آگے ملاحظہ فرمائیے کیا حالات پیش آتے ہیں؟ چنانچہ موصوف نے آگے تحریر فرمایا ہے :-

> انہیں ایام میں مسٹر گاندھی اپنے دوران سفر میں بعض ایسے لیڈروں سے ملاقات کرتے ہیں جو قومی اور ملکی مجالس میں اپنی مجبوریوں سے شریک نہیں ہو سکتے تھے پھر اسی کے ساتھ ستیہ گرہ اور ہڑتال عام اور رفع امتیاز مسجد و مندر، جس کے محرک گاندھی ہیں اسے بھی منظم کر لیجئے۔ جب یہ

---

[1] النور، مطبوعہ علی گڑھ، بار اول: ص ۱۰، ۱۱

متفرق اعمال، جن میں بظاہر کوئی سلسلہ معلوم نہیں ہوتا، اپنے اپنے محل و موقع پر انجام پا چکے تو اب ۱۹۱۹ء میں بتاریخ ۲۴ نومبر بمقام دہلی، خلافت کمیٹی کا سنگِ بنیاد پڑتا ہے اس موقع پر ہندو بھی ایک کافی تعداد میں بحیثیت نمائندہ شریک ہوئے جن میں خصوصیت کے ساتھ مسٹر گاندھی کا نام قابلِ ذکر ہے، جنہوں نے اس خالص مذہبی جلسہ کی ایک اجلاس میں صدارت بھی فرمائی تھی اور علمائے سیاسی نے آپ کے تشکر و امتنان میں وہ سب کچھ ارشاد فرمایا جس کا جذبۂ عقیدت اور جوشِ اتباع و تقلید مقتضی تھا۔

اظہارِ تشکر کے ذیل میں مولانا صاحب (مولوی عبدالباری فرنگی محلی) نے اس کا بیان کرنا بھی ضروری سمجھا کہ مسٹر گاندھی صاحب کے اخلاق اور گفتگو سے میں یہاں تک متاثر ہو چکا ہوں کہ گائے کی قربانی میں نے ترک کر دی جاہے خلافت کے مقاصد اور اصولِ عملِ اسلامی و دینی سے ترک قربانی کا ذیا تعلق کچھ ہو یا نہ ہو لیکن یہی جملہ جو بطور حکایت بیان ہوا اور جو الفاظ سرسری طور پر اثنائے تشکر و امتنان میں آ گئے فی الحقیقت یہ ایک زبردست دیباچہ اور مقدمہ تھا اس کتاب کا جو آئندہ ماہ دسمبر میں اسی سال عامۂ مسلمین کے لیے تصنیف ہونے والی تھی [1]

مولوی عبدالباری لکھنوی نے تو یہ کہا تھا کہ میں گاندھی صاحب سے اتنا متاثر ہوا ہوں کہ میں نے گائے کی قربانی چھوڑ دی ہے لیکن آئندہ ماہ دسمبر میں حکیم اجمل خاں صاحب نے اس بنیاد پر کیسی عمارت تعمیر کی؟ ملاحظہ ہو:-

اب دسمبر کا مہینہ آتا ہے اور قومی مجالس کا انعقاد امرتسر میں ہو رہا ہے، مسلم لیگ کے صدر و مستغنی عن الالقاب حکیم حافظ محمد اجمل خاں صاحب رئیس دہلی اپنا خطبۂ صدارت پڑھتے ہیں جس کی بے شمار کاپیاں ملک میں تقسیم

---

[1] النور، مطبوعہ علی گڑھ، بار اوّل: ص ۱۱، ۱۲

ہو چکی ہیں۔ تقریباً چار صفحوں میں صدر مسلم لیگ نے مسئلہ قربانی سے بحث فرمائی ہے۔ ابتدائی جملہ یہ ہے:۔

"گاؤ کشی کا ذکر ہم لوگ ایک عرصہ سے اشاروں اور استعاروں میں کرتے رہے ہیں، لیکن اب وقت آگیا ہے کہ اس مسئلہ کے متعلق زیادہ صفائی اور زیادہ وضاحت کے ساتھ ذکر کیا جائے" صفحہ ۲۳ میں نہایت سوز و گداز کے ساتھ ہندوؤں کی عنایت و کرم کا اظہار فرمایا گیا ہے، اور صفحہ ۲۴ پر مذہبی نقطۂ نظر سے اس مسئلہ سے بحث کرتے ہوئے یوں ارشاد ہوتا ہے:۔ ہندوستان کو چھوڑ کر تمام عرب، شام، مصر، طرابلس اور اناطولیہ ترکی وغیرہ کے مسلمانوں کو دیکھیے، جن میں سے کروڑوں کی تعداد نے زندگی بھر اس سنت کو بغیر گائے کی قربانی کے ادا کیا ہے۔ عوام بیچارے اس پر پیچ تاریخی جملے سے یہ سمجھے کہ گائے کو قربانی کے لیے تمام بلادِ اسلامیہ کے مسلمان چھوڑتے بھی نہیں لیکن خفیف سا یہ شبہ عوام کو یہ رہ جاتا تھا کہ شاید اس دور سے پیشتر عہد رسالت صلی اللہ علیہ وسلم یا صحابہ رضی اللہ عنہم کے زمانہ میں گائے کی قربانی ہوتی ہو۔ اس شبہ کو مٹا دینے کے لیے حکیم صاحب نہایت شد و مد سے ایک حدیث میں کچھ اپنی طرف سے اضافہ فرماتے ہوئے، یوں ارشاد فرماتے ہیں:۔ "اس حدیث سے صاف طور پر یوں معلوم ہوتا ہے کہ عرب میں علی العموم بکری کی قربانی کا رواج تھا"

مسلم لیگ میں جب یہ ریزولیشن پیش ہونے لگے تو ڈاکٹر انصاری صاحب نے ترک قربانی گاؤ کا ریزولیشن پیش فرمایا جو تھوڑی خوش بیانیوں کے بعد منظور ہو گیا۔ مولانا عبدالباری صاحب فرنگی محلی نے قومی و ملکی مجالس سے مراجعت فرماتے ہوئے سہارنپور میں ایک تقریر فرمائی جس میں مسئلہ قربانی کے متعلق جو کارروائی مسلم لیگ نے انجام دی تھی۔ اس کی تائید و تحسین میں کافی زوردار الفاظ ارشاد فرمائے۔[1]

---

[1] النور، ص ۱۲، ۱۳

یہ تھی انسدادِ قربانی گاؤ کے سلسلے میں ڈاکٹر انصاری صاحب، حکیم اجمل خان صاحب اور مولانا عبدالباری لکھنوی صاحب کی سعیٔ بلیغ کہ ہنود بے بہبود کی خوشنودی حاصل کرنے کی خاطر ایک اسلامی شعار کو نہ صرف ترک کر رہے تھے بلکہ تمام اسلامیانِ ہند سے ترک کروانے میں کوشاں تھے۔ حکیم اجمل خان صاحب باقی حضرات سے اس لحاظ سے بازی لے گئے کہ موصوف نے لیڈر ہونے کے ساتھ حافظ کہلانے کا حق یوں ادا کیا کہ اپنے خطبۂ صدارت میں گائے کی قربانی کو ترک کروانے کی خاطر حضرت ام سلمیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی روایت میں اپنی جانب سے شاۃ کا لفظ شامل کر کے اپنے مذکورہ دعوے کو مدلل کر دیا۔ ان حالات میں دین و دیانت کا کیا بنا ؟ یہ ان کی بلا جانے بہرحال زُنّار دوستی اور رب پرست نوازی کا پورا ثبوت تو فراہم کر دیا۔ ہنود کی خوشنودی تو نقدِ جاں ہو گئی۔ تحریک خلافت کے خوش نما نعرے کی بدولت عام مسلمانوں کی بھیڑ ان کے ساتھ تھی۔ مشرکین ہند ان کی پشت پر تھے۔ حکومت سے بے خوف تھے کیونکہ اُدھر یقین دلا دیا ہو گا کہ خلافت کی بحالی اور مقاماتِ مقدسہ کی بازیابی محض لیڈری چمکانے کا نعرہ ہے جس پر گورنمنٹ کو سیخ پا اور سراسیماں ہونے کی ضرورت نہیں۔ رہ گئے متدین علمائے کرام تو ان کے ٹوکنے پر عوام کی فوج کو ان پر لپکا دیا جاتا تھا۔ انہیں ملکی آزادی کا دشمن اور صورتِ حال سے بے خبر ٹھہرا کر دشمنِ دین و ملت قرار دے دیا جاتا تھا۔ دریں حالات علمائے حق مجبور و مقہور اور اسلامیان ہند کے بدخواہ لیڈروں اور علمائے سوء کی پانچوں گھی میں تھیں اور سر کڑاہی میں۔ اسی برتے پر عالی جناب حکیم محمد اجمل خان صاحب نے جو حدیثِ پاک میں جو اضافہ کر کے تحریف کی جرأت دکھائی تھی اس پر استقامت کے مراحل ملاحظہ ہوں :-

> حکیم صاحب نے ایک قدم بڑھ کر یہ جرأت بھی فرمائی کہ حدیث شریف کا ایک جملہ نقل کرتے ہوئے ایک لفظ بڑھا دیا اور الخ لکھ کر ترجمہ اور نتیجہ بیان فرمایا۔ وہی لفظ جس کا اضافہ فرمایا گیا وارِ مدارِ دلیل، اسی کی وجہ سے چند سطور کی تحریر الخ لکھ کر تمام چھوڑنے سے یہ فائدہ کہ ناظرین کا ذہن اس بے ربط اضافے سے متوحش نہ ہونے پائے۔ چند روز تک سمجھ میں نہ آیا کہ اس طرح جعل اور تحریف سے کیا مدعا و مقصود ہے ؟

آخر ایک خط لکھا جس میں نہایت نیازمندانہ طور پر یہ سوال تھا کہ حضرت ام سلمیٰ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) سے مروی روایت کس کتاب سے آنجناب نے نقل فرمائی؟ جواب میں سکوت رہا۔ شاید خط ضائع ہُوا۔ فقیر خود دہلی گیا۔ یہ رجب کی اوائل تاریخوں کا ذکر ہے۔ مسلم یونیورسٹی کا وفد اس وقت دہلی گیا ہُوا تھا۔ دردولت پر جا کر معلوم ہُوا کہ طبیعت ناساز ہے پاؤں میں کچھ شکایت ہوگئی ہے۔ دوسرے دن پھر پہنچا۔ معلوم ہُوا کہ مدن موہن مالویا صاحب سے کچھ مشورہ ہو رہا ہے۔

بعض حضرات اہل علم جن کی آمدورفت جناب حکیم صاحب کے یہاں جاری ہے ان کی خدمت میں پیام بھیجا کہ حدیث شریف میں جو غلطی ہوگئی ہے اس کی تصحیح کی طرف حکیم صاحب کو توجہ دلائیے۔ افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ یہ کوشش بھی بے اثر ثابت ہوئی۔

چوتھی رجب کو سرکار اجمیر آستانۂ غریب نواز پر حاضر ہوا۔ ایک دن بعض علماء سیاسی سے ملاقات ہوئی۔ عرض کیا کہ یہ فتنہ عظیم ہے۔ ہنود کی خاطر مسلمانوں کا گلا نہ گھونٹیے۔ دیکھیے حدیث میں جعل و تحریف تک کی نوبت آگئی۔ تین مہینے گزر گئے اور کوئی اعلان نہیں کرتا کہ اصل حدیث میں لفظ شاۃ نہیں ہے، غلطی سے لکھا گیا ہے۔ ہر ایک شخص جس کے پاس خطبۂ صدارت مسلم لیگ ہو۔ اس مقام خاص کی تصحیح کرنے نیز علماء موسسین اتحاد ہندو مسلم کا یہ فرض ہے کہ اتحاد کے حدود متعین فرمائیں۔ عوام کو قشقہ لگانے اور مندروں میں جا کر ریوڑیاں بتوں پر چڑھانے سے منع کریں اور ان افعال کی شناخت کھلے لفظوں میں بیان فرمائیں ورنہ ایمان کی بربادی کا خطرہ ہے۔ افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ فقیر کی اس التماس کی علماء سیاسی کی خدمت میں بھی ذرہ برابر شنوائی نہ ہوئی۔ آج تک وہی سکوت ہے، وہی اعراض ہے، وہی چشم پوشی ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہُوا کر رہا ہے اعمال قبیحہ مسلمانوں نے تک آنجہانی کی مصنوعی لاش کے

موقع پر ادا کیے اور علما سیاسی نے پھر اپنے سکوت سے ان امور کے جواز واستحسان پر تازہ مہر ثبت فرمادی :- [1]

یہ تھی زُنّار دوستوں کی حالت کہ کھلے بندوں تحریف کا بازار گرم تھا اور بار بار توجہ دلانے گزارشات پیش کرنے کے باوجود ان کی بارگاہوں میں شنوائی ہوتی ہی نہ تھی - رہی خوف خدا یا خطرۂ روز جزا کی بات تو اس کی کوئی رمق اگر ان حضرات کے دلوں اور دماغوں میں باقی رہ گئی ہوتی تو ایسی جسارت کا تصوّر بھی نہ لا سکتے تھے - اب مذکورہ تحریف کا اگلا مرحلہ ملاحظہ فرمایئے اور دل کھول کر لیڈری کی داد دیجئے :-

کان پور میں بماہ رجب ایک بڑے پیمانے پر علماء کا جلسہ ہوتا ہے وہاں کے بعض کارکن علماء سے یہ استدعا پیش کی گئی کہ مسلمانوں کو اعمالِ شرک وکفر میں شریک ہونے سے باز رکھیے اور قربانی گاؤ کے متعلق غلطی تسلیم کر لیجئے - لیکن جواب وہاں سے بھی سکوت ہی میں ملا - ہر طرف سے مایوس ہو کر انتہائے بے قراری میں فقیر نے رسالہ الرشاد لکھا اور مسلمانوں کو امر حق سے آگاہ کیا - اس رسالہ کی اشاعت اوّل عشرہ رمضان المبارک میں ہوئی لیڈرانِ قوم کے پاس ٹکٹ چسپاں کر کے نسخے بھیجے گئے - تین ماہ کے عرصہ میں تقریباً تین ہزار نسخے مختلف امصار وقصبات میں تقسیم ہوئے - اب آکر جب کہ خطبۂ صدارت مسلم لیگ کو آٹھ مہینے اور الرشاد کی اشاعت کو کامل تین مہینے گزر چکے ، حکیم صاحب اپنی غلطی کا اعتراف بیچ در بیچ اعتراض وسوال واپیل کے پیسٹ میں تحریر فرماتے ہیں - حالانکہ مذہبی نقطۂ نظر سے یہ ایسی خطائے فاحش تھی جس کا اعلان بلا جواز توقف حکیم صاحب کو بذریعہ تار مختلف ومتعدد اخبار وجرائد میں اب سے بہت قبل کرنا تھا ساتویں ذی الحجہ کا اخبار البشیر جو بیرونجات میں بعد عید کے روز پہنچا ہوگا

---

[1] النور : ص ۱۹، ۲۰

اس میں اس طرح اعتراف کرنے سے مقصد و مطلب ہے کہ مسلمانوں کو اقرار کا علم بھی اس وقت ہو جب کہ سب مراحل قربانی کے طے پا جائیں - اسی کے ساتھ حق پسندی کی داد مل جائے گی [1]

حدیث پاک میں تحریف کی غلطی کرنے کا اعتراف کرتے ہوئے حکیم صاحب موصوف نے اس جانب توجہ دلانے والے مولانا سلیمان اشرف بہاری رحمۃ اللہ کا شکریہ جس طریقے سے ادا کیا وہ بھی ملاحظہ فرما لیا جائے :-

خیر یہ تو اپنا اپنا ذوق مذہبی ہے جس کے دل میں حدیث مصطفوی کی عظمت ہے وہی یہ بھی جان سکتا ہے کہ اس طرح کی خطا کا کفارہ کیونکر ادا ہوتا ہے ؟ مجھے تو حکیم صاحب کے ایک سوال کا جواب دینا ہے جسے موصوف نے اپنی غلطی کا اعتراف فرماتے ہوئے آخر میں پیش فرمایا ہے۔ حکیم صاحب تحریر فرماتے ہیں :- میرے اوپر ایک یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ حدیث اذا اراد احدکم ان یضحی بالشاۃ میں آخری لفظ شاۃ کا کسی کتاب میں نہیں ہے۔ میں اس اعتراض کو قبول کرتا ہوں اور یہ بات ظاہر کرنی ضروری خیال کرتا ہوں کہ یہ لفظ محض غلطی کی وجہ سے لکھا گیا - دراصل یہ کسی حدیث کا جزو نہیں ہے لیکن میں نہیں سمجھ سکتا کہ اعتراض کرنے والے بزرگ اس سے کیا فائدہ حاصل کر سکتے ہیں ؟"

فقیر نے حکیم صاحب پر اعتراض نہیں کیا تھا بلکہ ایک حقیقی اور واقعی امر کا اظہار تھا - رہا فائدہ ، وہ حکیم صاحب ہی بیان فرمائیں کہ کون سا مقصد حاصل کرنا تھا جس کے لیے حدیث میں اضافہ کی حاجت ہوئی کہ اب کہ غلطی کا اعتراف ہے ۔ ان پانچ سطروں کا خطبہ صدارت میں کیا فائدہ ہے ؟ فقیر کا کس کشف حقیقت سے صرف یہی مدعا تھا کہ عالی جناب حکیم صاحب اپنی

---

[1] النور : ص ۲۰ ، ۲۱

غلطی پر متنبہ ہو جائیں اور مسلمانوں کو بھی یہ معلوم ہو جائے کہ ایک لفظ اپنی طرف سے بڑھانا اور اسی اضافہ کو مقام استشہاد دیں، اس خطبۂ صدارت میں صرف اسی ایک جگہ ہوا ہے جہاں حدیثِ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم منقول ہے بقیہ سارے حوالے اعیان و وزرائے انگلستان کے صحیح ہیں، کسی قسم کے شک و شبہ کو ان میں دخل نہیں دینا چاہیئے۔ اس کے سوا نہ کوئی مدعا، نہ کچھ اور فائدہ۔ اربابِ بصیرت جن کی آنکھیں نورِ ایمان سے منور ہیں انہوں نے اچھی طرح دیکھ لیا کہ آیا اسلام اور اسلامی خلافت کی حمایت کی جا رہی ہے یا کفر و شرک کا طغیان ہے جو مسلمانانِ ہند پر لایا جا رہا ہے؟ [1]

یہ کارنامہ تو مسلم لیگ اور اس کے صدرِ محترم یعنی جناب حکیم محمد اجمل خان صاحب دہلوی کا تھا۔ اب قارئین کرام یہ بھی ملاحظہ فرمائیں کہ خلافت کمیٹی نے اس سلسلے میں کیا پارٹ ادا کیا اور وہ کیسی خلافت چاہتی تھی۔

خاص دہلی میں عشرہ ذی الحجہ کے موقع پر اونٹوں کا گشت، جن پر جلی قلموں میں اس طرح کے نعرات تختوں پر چسپاں، جن سے ہر مومن کا دل کانپ کانپ اٹھتا تھا، لکھ کر خوب مشتہر ہونے پھر نہایت سختی سے بعض مجبور کرنے والی تدابیر سے بھی انسداد کافی کیا گیا۔ بمبئی کے مسلمانوں پر بھی خلافت کمیٹی نے قربانی گاؤ پرستم کرنے میں کچھ کمی نہیں کی۔ خلافت کمیٹیاں کیا ہوئیں۔ گائے کی قربانی کرنے والوں پر ایک آفت و بلا ہوئی۔ اب سے قبل جو حصہ ظلم کا ہندوؤں سے باقی رہ گیا تھا۔ اسے فدائیانِ ہنود نے اسلام کا نام لے کر مسلمانوں پر تمام کر دینے کا عزم بالجزم کر لیا ہے [2]

جب مسلم لیگ کے صدر گرامی قدر حکیم محمد اجمل خاں دہلوی اور تحریکِ خلافت کے علمبردار گاندھی پرست لیڈر حضرات مسلمانانِ ہند کو گائے کی قربانی سے منع کرنے پر اپنا پورا زور

---

[1] النور: ص ۲۱، ۲۲ — [2] النور: ص ۱۷

زبان صرف کر رہے تو ہندوؤں کے مسلح افراد نے قربانی گاؤ کے باعث اپنے زور بازو سے کٹار پور، آرہ، شاہ آباد اور دیگر مقامات کے مسلمانوں پر قیامت قائم کر دی تھی۔ تیل چھڑک کر گھروں میں آگ لگا دی۔ نہایت بے دردی سے مظلوم مسلمانوں کو ذبح کر کے گھروں کے گھر اجاڑ کر رکھ دیے۔ قرآن کریم کے اوراق پھاڑے اور جلائے۔ مسجدوں کی بے حرمتی کی۔ اس کے باوجود مسلمانوں کے لیڈر بننے والوں کی کسی چھوٹی آنکھ میں ایک آنسو یا اپنے خداوندانِ نعمت یعنی مشرکین ہند کی جانب سے کسی کے دل میں ذرہ بھر میل نہ آیا۔ کسی ایک نے بھی ان ظالموں یا اپنے سرپرست گاندھی تک سے یہ کہنے کی ضرورت محسوس نہیں کی کہ حضور والا! ہم تو آپ کی محبت ہی سرشار ہو کر ہر حکم پر سر تسلیم خم کرتے رہتے ہیں لیکن ہماری قوم پر ظلم کے ایسے پہاڑ گرانے سے پہلے کچھ ہماری نیازمندی کا تصور بھی فرما لیا کیجئے۔

ایسا تو وہ حضرات اس وقت کہتے جب ملتِ اسلامیہ کا درد ان کے دلوں میں ہوتا یا اپنی قوم سے ان کا کوئی واسطہ یا قوم سے ان کا کوئی ناطہ رہ گیا ہوتا۔ انہوں نے ہنود کو اپنی قوم اور گاندھی کی خوشنودی کو اپنا منشور اور مسلمانوں کو پسوانا، کچلوانا، اپنا روزمرہ کا دستور بنا لیا تھا۔ نام مقاماتِ مقدسہ کی بازیابی کا لیا جاتا اور کام مسلمانوں سے گائے کی قربانی چھڑانے کا کرتے۔ نام خلافت کی بحالی کا لیتے اور کام گاندھی کو پورے ہندوستان کا رہنما، روحانی پیشوا اور بے تاج بادشاہ بنانے کا کر رہے تھے۔ یہ تھا ان کی ساری لیڈری کا حدود اربعہ اور یہ تھی ان کی خیر خواہی ملت۔ اب جمعیۃ العلماء ہند کے زنار دوست علماء کی دینداری ملاحظہ فرمائی جائے۔

"ہندو مسلم اتحاد کے نام پر جمعیۃ العلماء ہند اپنے اجلاس ۱۹۲۱ء میں یہ قرارداد منظور کرتی ہے "مسئلہ گاؤ کشی کے بارے میں ہندوؤں کی دلجوئی کے لیے مسلمان گائے کی بجائے بھیڑ بکری کی قربانی دیا کریں"۔[1]

اس کے بعد ۱۹۲۶ء میں دہلی اور شملہ کے مقامات پر ہندو مسلم اتحاد کے نام پر کانگریسی

---

[1] تجلیاتِ عثمانی، مرتبہ مولوی انوار الحسن دیوبندی، مطبوعہ ملتان: ص ۴۵۷

لیڈروں کے اجلاس ہوتے ہیں۔ ان میں جمعیت کے زُنّار دوست علماء اور آزاد لیڈر شامل ہوتے ہیں۔ شملہ کے اجلاس میں گائے کی قربانی، سوٴر کے گوشت اور جھٹکے پر بحث وتمحیص ہوتی ہے۔ فیصلہ جو کچھ ہُوا۔ اس سے گاندھی پرست علماء کی پوزیشن پوری طرح واضح ہوگئی۔ چنانچہ اسی سلسلے میں قاضی احسان الحق نعیمی رحمۃ اللہ علیہ نے یوں وضاحت فرمائی تھی:۔

دہلی و شملہ میں جو مجلسیں ہوئیں۔ ان میں بیشتر وہ اصحاب شامل تھے جنہیں مسلمان ہندوؤں کا نفسِ ناطقہ سمجھتے اور جو مسلمانوں کے دینی ومذہبی حق قربانی اور ذبیحہ گاؤ کو روکنے کے لیے ماضی قریب میں ایڑی چوٹی کا زور لگا چکے ہیں ہر امر میں ہندوؤں کی خوشنودی ان کا مطمحِ نظر اور نصب العین رہا ہے۔ ایسے اصحاب مسلمانوں کے حقوق کی کیا حفاظت کر سکیں گے؟

شملہ کی مجلس میں جھٹکے کے طریقہ سے قتلِ حیوان اور اس کے گوشت کے عام فروخت کو ناقابلِ اعتراض تسلیم کر لیا۔ ان صاحبوں کو یہ خبر نہیں کہ ہندوؤں کی گوشت خور قومیں مسلمانوں کے ذبیحہ کو بے تکلف کھا سکتی ہیں اور انہیں ان کا مذہب اس سے نہیں روکتا اور مسلمانوں کے مذہب میں جھٹکا حرام ہے جب بازاروں میں جھٹکے کی دکانیں عام طور پر کھل جائیں گی تو جاہل ناخواندہ دیہاتی مسلمان اس سے دھوکا کھائیں گے اور ایک مصیبتِ عام میں مبتلا ہو جائیں گے۔ اس کے ساتھ ہندوؤں کی تجویزوں میں سوٴر کے گوشت کا بھی تذکرہ کیا گیا ہے لیکن اس پر ان صلح کے علمبرداروں کو کوئی اعتراض نہ ہُوا۔

ہندو تو یہ کہتے ہیں کہ ایسے رقبہ میں گائے ذبح نہ ہو سکے گی جہاں کا قدامت سے اس کے ذبح کا رواج نہیں ہے۔ اس پر بھی ان خود ساختہ مصالحین سے یہ نہ کہا گیا کہ جب رواج کی یہ پابندی ہے تو سوٴر کے گوشت اور جھٹکے کا کیوں نام لیا جاتا ہے؟ جس کا ذکر میں آنا بھی مسلمانوں کے لیے تکلیف کا باعث ہے۔ اگرچہ ان مصالحتی مجلسوں کا کچھ انجام نہ ہُوا لیکن ان مصالحین کی کمزور روش نے ہندوؤں کو اور زیادہ جرأت دلا کر معاملہ کو

پیچیدہ تر بنادیا۔ مسلمان کسی ایسی قرارداد پر راضی نہیں ہو سکتے جو علمائے دین، پیشوایانِ اسلام اور ہمدردانِ ملت کے مشورہ کے بغیر تجویز کی گئی ہو۔ یہ حضرات جو قوم میں مطعون ہیں اور جنہیں مسلمان ہندو پرست جانتے ہیں، کرم کریں اور بے فائدہ تکلیف نہ اٹھائیں ۔ [1]

۱۹۲۹ء میں بنارس کے مسلمانوں پر مسلح ہندوؤں نے سوچی سمجھی سکیم اور اپنے لیڈروں کی ہدایات کے مطابق ایک قیامت قائم رکھدی۔ لیکن ہندوؤں کے فدا کار علماء کا دل اس پر بھی ہندوؤں کی جانب سے ذرا میلا نہ ہوا۔ یہ غلامی میں اور ترقی کرتے گئے اور مشرکین ہند اپنی ستم شعاری کی روش میں روز بروز اضافہ ہی کرتے چلے گئے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ ہندو لیڈروں نے اپنی مسلم کشی کی روش پر قائم رہنے کی سکیم کا عزم بالجزم کر لیا تھا اور اپنے زرخرید علماء کو محض مسلمانوں کی اشک شوئی اور انہیں بہلانے پھسلانے کی خاطر پالتے رہے تھے۔ اس دلخراش اور جگر سوز سانحہ پر تاج العلماء، مفتی محمد عمر نعیمی رحمۃ اللہ علیہ نے تبصرہ کرتے ہوئے لکھا تھا:

ہندوؤں کا کلمہ پڑھنے والی جمعیۃ العلماء کو کچھ خبر ہے کہ رمضان المبارک ۱۳۴۹ھ میں بنارس کی سرزمین مسلمانوں کے خون سے لالہ زار بنا ڈالی۔ درندہ صفت ہندوؤں نے بے گناہ مسلمانوں کو اس بے رحمی سے شہید کیا، جس کے تصور سے دل کانپتا ہے۔ گھر کے گھر صاف کر دیے۔ بچے تک قتل کر ڈالے۔ مسجدیں مسمار کر دیں۔ دکانیں لوٹ لیں۔ ظلم و ستم کا سیلاب امنڈتا چلا آتا ہے جو روجفا کے سمندر میں طغیانی تھی۔ مسلح ہندو گنڈاسوں اور بھالوں سے بے خبر نہتے مسلمانوں پر بلائے ناگہانی بن کر ٹوٹ پڑتے تھے۔ دھوکے دے دے کر مسلمانوں کو ہندوؤں کے محلوں میں لے جا کر شہید کرتے تھے۔ جمعۃ الوداع کی نماز تک مسلمان اس مصیبت کی وجہ سے

---

[1] السواد الاعظم، مراد آباد، بابت ربیع الثانی ۱۳۴۶ھ: ص ۸

ادا نہ کر سکے۔

مسلمانوں کی اس مصیبت کا جمیعتہ العلماء کو کچھ درد ہوا؟ جمیعت کچھ حرکت میں آئی؟ ہندو پرستانہ جذبات کچھ بھی سرد ہوئے؟ ہندوؤں کے فدائی اپنی بے جا فداکاری پر کچھ بھی نادم و شرمندہ ہوئے؟ آئندہ کے لیے انھوں نے مسلمانوں کو ہندوؤں سے ہوشیار رہنے اور اپنا تحفظ کرنے کا کوئی مشورہ دیا؟ یا اپنے ہندو خداوندانِ نعمت سے کوئی اپیل کی؟ جن کے قدموں پر سر جھکاتے ہیں ان سے ہندوؤں کے ان مظالم کی کچھ شکایت کی؟ اپنے قبلہ و کعبہ گاندھی کو لے جا کر بنارس کے مقتل کی سیر کرائی؟ ہندو لیڈروں سے، جن کی غلامی کیا کرتے ہیں، ان ہولناک مظالم کو روکنے اور مصیبت زدہ مسلمانوں کے نقصانات کی تلافی کرنے کی کوئی تحریک کی؟ یا ہندو لیڈران جمیعتہ العلماء کی فداکاری کی قدر کر کے مسلمانوں کی دل جوئی کرنے بنارس گئے؟ یا انھوں نے ہندوؤں کی ان امن سوز خونخواریوں پر اظہارِ نفرت و ملامت کیا؟ عدم تشدّد کا وظیفہ پڑھنے والے گاندھی نے ہندوؤں کے اس ہولناک تشدّد پر کوئی مؤثر کارروائی کی؟ تمہاری ہمدردی میں ہندوؤں نے کچھ کیا ہو تو بتاؤ؟ یا انھوں نے تمہاری غلامانہ اطاعت شعاری کو بے التفاتی سے ٹھکرا دیا؟ مسلمانوں کے خون کی قیمت ان کی نظر میں کچھ بھی نہ ٹھہری، پھر بھی تمہاری غیرت تمہیں ہندو پرستی کی اجازت دے گی؟ اب بھی تم ہندوؤں کے غلام بنے رہو گے؟ اب بھی تمہاری آنکھ نہ کھلے گی؟ اب بھی مسلمانوں کو ہندوؤں کی اطاعت و فرمانبرداری کی دعوت دیا کرو گے؟ کیا اب بھی تمہارا نشہ اُترا یا ہندوستان میں ہر جگہ ایسی ہی بربادی دیکھنا چاہتے ہو؟"[1]

بنارس کے اس حادثے کے فوراً بعد مرزا پور اور آگرہ وغیرہ مقامات پر ہندوؤں

---

[1] السواد الاعظم مراد آباد، بابت شوال ۱۳۴۷ھ ص ۲

نے اسی طرح مسلمانوں کے خون سے ہولی کھیلی اور بت پرست نواز علماء کی زنّار دوستی میں ذرا فرق نہیں آیا۔ حمیت کی کوئی رگ مطلقاً نہ پھڑکی ۔ ہندوؤں کی اطاعت شعاری اور مسلمانوں کو اپنے دام میں پھنسا کر گاندھی کا مبلغ بنانے کی روکش میں کوئی کمی واقع نہیں ہونے دی۔ کسی ہندو لیڈر نے نہ ہندوؤں کو ملامت کی نہ مسلمانوں سے ہمدردی کا ایک کلمہ تک کہا ۔ اس صورتِ حال نے ہر ذی ہوش مسلمان کو تڑپا کر رکھ دیا جس کا قاضی احسان الحق نعیمی رحمۃ اللہ علیہ نے یوں اظہار فرمایا تھا :-

بنارس کے دلدوز واقعات اور مسلمانوں پر ہندوؤں کے خونخوار حملوں نے جو طوفان برپا کیا تھا ، ابھی وہ پورے طور پر ساکن نہ ہونے پایا تھا کہ نواحِ بنارس و مرزاپور و آگرہ سے خونی ہنگاموں کی اطلاع ملی ۔ ہندوؤں کے نیزے ، تبر و سنان مسلمانوں کے خون کے پیاسے ہیں ۔ ہندوستان کی جیوہتیا نہ کرنے والی قوم مسلمانوں کے خون بہانے پر تُلی ہوئی ہے اور اس کی آتشِ غیظ کے تند و تیز شعلے بڑے زور سے بھڑک رہے ہیں ۔ ہندو لیڈر اور چند ہندو پرست مسلم نما مسلمانوں کو ہندو مسلم اتحاد کا سبز باغ دکھا کر مغالطہ میں ڈال رہے ہیں ۔ مسلمانوں کی جان پر بنی ہوئی ہے ۔ ان کے زن و فرزند قتل کیے جاتے ہیں ، گھر برباد کیے جاتے ہیں ، مسجدیں مسمار ہوتی ہیں ، مگر کوئی لیڈر صاحب پلیٹ فارم چھوڑ کر ہندو مسلم اتحاد کے نعرے لگاتے ہوئے مسلمانوں کے مقتل میں نہیں پہنچتے اور ہندوؤں کی اس درندہ وحشی سفاکی جفا جوئی سے نہیں روکتے ۔ اگر درحقیقت یہ قوم مسلمانوں کے ساتھ کچھ بھی ارادۂ اتفاق رکھتی تو اپنے ہم قوموں کی ان ہنگامہ آرائیوں و جفا شعاریوں کو روکنے کے لیے میدانِ عمل میں آتی ۔ گاندھی صاحب مزے مزے کی تقریروں میں مصروف ہیں اور ہندو مسلم اتحاد کے لیے ایسی باتیں کہہ رہے ہیں جیسی باتیں بنیوں نے ہمیشہ بنا بنا کر مسلمانوں کا دیوالیہ کر دیا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہمیں اس وقت یہ دیکھنا ہے کہ ہندو مسلم اتحاد کا علمبردار گاندھی ہندوؤں کے ان مظالم کو دیکھ کر

کیوں نہیں گھبرا اٹھا اور اس نے اپنی قوم کو جا کر عدم تشدّد اور شانتی کا درس کیوں نہیں دیا؟ آج وہ اپنے اس رَٹے ہوئے سبق کو کیوں بھول رہا ہے اور ہندو قوم کو خونخواری سے روکنے کے لیے میدانِ عمل میں پہنچنے کے واسطے اس کا قدم کیوں نہیں جنبش کرتا؟ کیا ایسے ہی شخص کو مسلمانوں کا ہمدرد، ملک کا خیر خواہ، امن کا حامی کہا جا سکتا ہے؟" لہ

جب ہندو مسلم اتحاد کی گمراہ کن دھاندلی اپنے عالمِ شباب میں تھی۔ مسلمانوں کے بعض لیڈر اور ہندو نواز علماء مسلمانوں کو گاندھی کے قدموں میں پہنچا ئے، انہیں مسلم نما ہندو بنا نے اور سوراج (اکھنڈ بھارت) کی راہ ہموار کر رہے تھے، تو دہلی کی ایک نامور شخصیت یعنی خواجہ حسن نظامی صاحب بھی بت پرست نوازی کی لَے میں اپنی ڈفلی بجانے لگے۔ مولانا مفتی محمد عمر نعیمی رحمۃ اللہ علیہ نے اس امر کا تذکرہ ان دنوں یوں فرمایا تھا:۔

خواجہ حسن نظامی صاحب کا ایک مضمون ۱۹ اگست کے اخبارِ حق لکھنؤ میں چھپا ہے جس میں آپ نے مجالسِ عید میلاد کی تائید کرتے ہوئے مسلمانوں سے تحریک کی ہے کہ وہ ۱۲ ربیع الاوّل کو ہندوؤں کی دل جوئی کے لیے گائے کا ذبح ترک کریں۔ خواجہ صاحب کی یہ پہلی ہی ہندو نوازی نہیں ہے بلکہ اس سے قبل وہ ترک گاؤکشی نام کا ایک رسالہ کا بھی لکھ چکے ہیں اور اکثر اوقات ان کے خامۂ ناحق رقم سے اس قسم کے مضامین نکلتے ہی رہتے ہیں۔ یہ تو سمجھ میں نہیں آتا کہ ہندوؤں کے سیلابِ تعصب و طوفانِ عناد کی شدت و تیزی کو دیکھتے ہوئے بھی کوئی بھی خواہِ اسلام مسلمانوں کو خوشامدی بن جانے کی دعوت دے۔

تاہم خواجہ صاحب کو اتنا نادان سمجھتے ہیں کہ وہ اس حقیقت سے بھی واقف نہ ہوں کہ خوشامدی ہمیشہ ذلیل و خوار رہا کرتے ہیں۔ درخشاموں کی

---

لہ السواد الاعظم مراد آباد۔ بابت شوال ۱۳۴۹ھ : ص ۴، ۵۔

جرأت و دلیری خوشامد سے اور بڑھتی ہے۔ نہ خواجہ صاحب اتنے بے خبر ہیں کہ ہندوؤں نے جو مسلمانوں پر وحشیانہ مظالم کا سلسلہ جاری کر رکھا ہے اس کی ان کو خبر نہ ہو۔ یہ بھی خواجہ صاحب کو ضرور معلوم ہوگا کہ مسلمانوں کی پاسداری اور دل جوئی کا تصور بھی کبھی ہندو دماغوں میں نہیں ہوتا تو وہ کس طرح متحق ہو سکتے ہیں کہ ان کی دل جوئی کے لیے مسلمان اپنے خورد و نوش میں پابندیاں لازم کرلیں اور ایسی غذا جو انہیں مرغوب بھی ہے اور ان کی معاشرت و اقتصادی حالت کے مناسب بھی ہے اس کو ترک کر دیں؟ یہ بھی خواجہ صاحب کو خوب معلوم ہوگا کہ ہندو منت شناس اور پاس گزار قوم نہیں ہے کہ وہ کسی کا احسان ماننے یا کسی کے بہتر سلوک کو یاد رکھے بلکہ وہ احسان کا لفظ بھی اپنی طرف آنے دینا گوارا نہیں کرتے۔

ہلاکت کمیٹی و خلافت کمیٹی کے عہد میں جب قربانی گاؤ ترک کرنے پر خواجہ صاحب جیسے لیڈر بہت زور دے رہے تھے۔ اس وقت بھی ہندو لیڈروں نے صاف کہہ دیا تھا کہ مسلمان اگر ذبیحہ گاؤ چھوڑیں گے تو اس کا ہندوؤں پر کچھ احسان نہ ہوگا ان حالات میں ہم نہیں سمجھتے کہ ذبیحہ گاؤ کو رد کرنے کی تحریک خواجہ صاحب کے دل میں کس سبب سے پیدا ہوتی ہے؟ اس کا سبب محرک کیا ہے؟ اور وہ اس میں اپنا کیا نفع مدنظر رکھتے ہیں؟ ہمیں ان کی ذاتیات سے کچھ بحث نہیں لیکن مسلمانوں کو اس خطرناک مشورہ کی نامعقولیت سے مطلع کرنا ضرور تھا۔[1]

ہندو نوازی کا دور ۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۰ء سے باقاعدہ طور پر منظم طریقے سے شروع ہوا تھا جس کی نظیر اکبری دور کے علاوہ ہندوستان کی تاریخ میں نظر نہیں آتی۔ اس وقت حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ (المتوفی ۱۰۳۴ھ) نے دین الٰہی کی جڑیں اکھاڑ کر پھینکیں، اور دو قومی نظریہ کا علم بلند فرمایا۔ جب دوبارہ یہی شامت گاندھویت کے روپ میں نمودار ہوئی

---

1۔ السواد الاعظم، مراد آباد، بابت ربیع الاول ۱۳۴۳ھ، ص ۴

اور آندھی کی طرح چڑھتی اور طوفان کی مانند پھیرتی جارہی تھی تو مجدد مائۃ حاضرہ امام احمد رضا خان بریلوی قدس سرہٗ نے اس شرارت کا مجددانہ طور پر ڈٹ کر مقابلہ کیا اور جملہ گاندھی حضرات کے دلائل و براہین کو تار عنکبوت کی طرح توڑ پھوڑ کر پھینک دیا یہ اُن ملت فروشوں کی ملمع کاری مسلمانان ہند پر واضح ہوگئی اور باوجود اس کے کہ ہندو اکثریت ان کی پشت پر تھی لیکن مسلمانوں کو ہندو اکثریت میں مدغم کرنے کی یہ گاندھوی سازش ناکام رہی اور اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے دو قومی نظریہ کے باعث آپ کے متبعین پاکستان بنانے اور اسلامیان ہند کی جان و مال، دین و ایمان اور ننگ و ناموس کو ہندو درندوں سے محفوظ رکھنے میں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے کامیاب ہوگئے جب کہ گاندھوی علماء نہ صرف اپنے عزائم میں جعفر و صادق کی طرح ناکام رہے بلکہ ملت فروشی کے باعث روسیاہی ان کا مقدر ہو کر رہ گئی۔

ان واقعات سے قریباً چالیس سال پیشتر ۱۲۹۸ھ/ ۱۸۸۰ء میں اعلیٰ حضرت مجدد مائۃ حاضرہ امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ سے ذبیحہ گاؤ کے متعلق سوال ہوا کہ گائے کی قربانی کچھ فرض واجب تو ہے نہیں اگر اس کی بجائے مسلمان بھیڑ بکری وغیرہ کی قربانی کریا کریں تو کیا حرج ہے؟ قربان جائیے بریلی کے چھبیس سالہ مفتی کی ایمانی فراست اور نور بصیرت پر کہ اس مرد حق آگاہ نے سائل کو ایسا جواب باصواب دیا کہ مولانا ارشاد حسین رام پوری مجددی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۱۱ھ/ ۱۸۹۳ء) جیسی یگانہ روزگار ہستی کو یہ جواب دیکھ کر بیساختہ فاضل بریلوی علیہ الرحمہ کے متعلق کہنا پڑا کہ انا ھذا البصیر یعنی مفتی باریک بین اور صاحب بصیرت ہے یہی سوال اسی ماہ و سال میں علمائے فرنگی محل کے سرتاج اور فاضل اجل یعنی مولانا عبدالحیٔ لکھنوی (المتوفی ۱۳۰۴ھ/ ۱۸۸۶ء) سے بھی ہوا اور موصوف معاملے کی تہ تک پہنچنے سے قاصر رہ گئے۔ یہاں تک کہ چھبیس سالہ مجدد نے انہیں متوجہ کیا تو انہوں نے برملا اپنی غلطی اور کوتاہی کا اعتراف کرتے ہوئے تلافی کی کوشش کی۔ یہ ہے تائید ایزدی کی وہ کرشمہ کاریاں اور اللہ تعالیٰ کا خاص فضل و کرم جو ہر مجدد وقت کے شامل حال رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کی ہر تصنیف کو دیکھ کر ہر صاحب ذہن و ایمان اور انصاف پسند کو یہ کہنا پڑتا ہے کہ ؎

علم و عرفاں کے خزائن ہیں تصانیف آپ کی
نورِ ایماں سب کے اندر بھر دیا پائندہ باد

مذکورہ بعض سندوں اور اجازتوں نیز علمائے حرمین کے چند مکتوبات کی نقول امام زمانہ کو اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کے خلف اکبر یعنی حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۶۲ھ/۱۹۴۳ء) نے "الاجازات المدینہ لعلماء بکۃ والمدینہ" کے تاریخی نام سے جمع کیا جو اس مجموعے کا تیسرا رسالہ ہے۔ اس مقدس اور نادر رسالے کی ایک نقل راقم الحروف نے حکیم محمد موسےٰ امرتسری مدظلہ کی معرفت مفتی اعجاز ولی خاں رضوی بریلوی علیہ الرحمہ المتوفی ۱۳۹۳ھ/۱۹۷۳ء سے حاصل کی۔ مولانا انوار الاسلام صاحب نے بڑے اہتمام سے اس کا ترجمہ کروایا تاکہ ہر خاص و عام اور موافق و مخالف اس سے استفادہ کر کے فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ جیسی یگانۂ روزگار اور سرمایۂ افتخار ہستی کے بارے میں اپنا نظریہ انصاف کی ترازو پر تول کر قائم کر سکے۔ اس عجالۂ نافعہ کی اشاعت کا مقصد یہی ہے۔

بہتر نظر آتا ہے کہ اس مبارک موقع پر علمائے حرمین شریفین نے جس طرح مجدد مائۃ حاضرہ امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کو سر آنکھوں پر بٹھایا۔ اس کا ہلکا سا خاکہ قارئین کرام کی خدمت میں پیش کر دیا جائے۔ اس سلسلے میں محافظ کتب حرم علامہ سید اسمٰعیل بن سید خلیل مکی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۳۸ھ/۱۹۱۹ء) کی تصریحات قابلِ غور ہیں۔ عربی سے نابلد حضرات کی سہولت کے لیے موصوف کی ایک عبارت کا صرف اردو ترجمہ پیش کرتا ہوں۔ شائقین حضرات اصل کتاب کی طرف رجوع کریں۔ علامہ موصوف فرماتے ہیں:-

"ہمارے شیخ علامہ 'مجدد'، جو علی العموم تمام استادوں کے شیخ ہیں، مولوی احمد رضا خاں، جب ۱۳۲۳ھ میں حج بیت اللہ کی غرض سے مکہ مکرمہ پہنچے، بعض فاسقوں کی مدد سے کچھ کجی والوں اور نرے بدنصیبوں نے اس وقت کے شریف مکہ کے ہاں ضرر پہنچانے میں

کوشش کی اور ان کے ساتھ مکر چاہا"۔۔۔۔ [1] تو اللہ تعالے نے
حضرت احمد مذکور کو عزت دی اور مخالفوں کی ناکیں خاک میں رگڑیں اور علماء اور طالب علموں نے چاروں طرف سے انہیں (اعلیٰحضرت کو) گھیر لیا تو کوئی فائدہ حاصل کرنے کے لیے کوئی سوال کرتا ہے اور کوئی قول صحیح دریافت کرنے کے لیے کوئی مسئلہ پیش کرتا ہے اور کوئی اجازت مانگتا ہے اور کوئی اشارے کا انتظار کرتا ہے۔ یہ ان کا حال تھا جب تک مکہ میں تھے اور جب زیارت حبیب مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی طرف توجہ کا ارادہ کیا تو علماء اور طلبہ انہیں رخصت کرنے نکلے۔ اللہ تعالےٰ ہمارے لیے ان کی بقا دراز کرے اور ان کو ہماری دنیا و آخرت کا ذخیرہ بنائے"۔ [2]

اسی موقع پر مدینہ منورہ میں جو آپ کا اعزاز و اکرام ہوا، اس کا آنکھوں دیکھا حال حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۱۷ھ / ۱۸۹۹ء) کے خلیفۂ اجل، جناب مولانا عبدالحق الہ آبادی مہاجر مکی رحمت اللہ علیہ نے یوں فرمایا تھا۔

" میں کئی سال سے مدینہ منورہ میں مقیم ہوں۔ ہندوستان سے ہزاروں عالم (میاں) آتے رہتے ہیں جن میں علماء، صلحاء، اتقیا سب ہی ہوتے ہیں میں نے دیکھا کہ وہ اس شہر کے گلی کوچوں میں مارے مارے پھرتے رہے اور کوئی انہیں مڑ کر بھی نہیں دیکھتا تھا لیکن میاں کے جلیل القدر اور اکابر علماء تک آپ کی طرف جوق در جوق آرہے ہیں اور آپ کی علمی جلالت کو دیکھ کر ایسے دوڑ کر آرہے ہیں جیسے پیاسے پانی کی طرف جاتے ہیں یہ اللہ تعالیٰ کا خاص فضل و کرم ہے وہ جسے چاہے نوازتا ہے اور اللہ بڑے فضل والا ہے"۔ [3]

---

[1] الدولۃ المکیہ : ص ۷ [2] ایضاً : ص ۱۵
[3] محمد مسعود احمد فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں : ص ۷۷

حضرت مولانا عبدالحق الہ آبادی امدادی مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کے نامور شاگرد
علامہ ... رحمۃ اللہ علیہ نے اس سلسلے میں اپنے تاثرات مشاہدے کی روشنی میں پیش
... تحدیث نعمت کے طور پر فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے یوں بیان
... :-

"مولانا کریم اللہ فرماتے تھے کہ علماء تو علماء، اہل بازار تک کو تیرا اشتیاق تھا اور یہ جملہ فرمایا کہ ہم سالہا سال سے سرکار میں مقیم ہیں۔ اطراف و آفاق سے علماء آتے ہیں۔ واللہ یہ لفظ تھا کہ جوتیاں چٹخاتے چلے جاتے ہیں کوئی بات نہیں پوچھتا اور تمہارے پاس علماء کا یہ ہجوم ہے۔ میں نے عرض کی یہ میرے سرکار کا کرم ہے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم" [1]

مجدد مائۃ حاضرہ، امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا مکہ مکرمہ میں پورے تین ماہ قیام رہا۔ علمائے کرام کے ہاں آپ کی دعوتیں ہوتیں، علمی مذاکرات رہتے سندیں اور اجازتیں دی جاتی تھیں۔ مندرجہ بالا امور کا اندازہ اکابر علماء کے بیانات سے لگایا جا سکتا ہے۔ حضرت کبیر العلماء، شیخ الخطباء، شیخ احمد ابوالخیر میرداد رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں فاضل بریلوی علیہ الرحمہ یوں رقم طراز ہیں :-

"رخصت ہوتے وقت ان کے زانو مبارک کو ہاتھ لگایا۔ حضرت موصوف نے بآں فضل و کمال و بآں کبر سالی کہ عمر شریف ستر برس سے متجاوز تھی یہ لفظ فرمائے کہ اَنَا اُقَبِّلُ اَرْجُلَکُمْ وَاَنَا اُقَبِّلُ نِعَالَکُمْ۔ میں تمہارے قدموں کو بوسہ دوں۔ میں تمہارے جوتوں کو بوسہ دوں۔ یہ میرے حبیب کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رحمت کہ ایسے اکابر کے قلوب میں اس سگ کی یہ وقعت" [2]

دعوتوں کے بارے میں آپ نے یوں وضاحت فرمائی تھی :-

---

[1] الملفوظ، جلد دوم، مطبوعہ کراچی، ص ۲۸  [2] ایضاً، ص ۱۰

"علماء وعظماء مکہ معظمہ نے بکثرت فقیر کی دعوتیں بڑے اہتمام سے کیں۔ ہر دعوت میں علماء کا مجمع ہوتا۔ مذاکرات علمیہ رہتے" [1]

ملاقاتوں کے سلسلے میں اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ نے یوں ارشاد فرمایا تھا :۔

"فقیر دعوتوں کے علاوہ صرف چار جگہ ملنے کو جاتا۔ مولانا شیخ صالح کمال اور شیخ العلماء مولانا محمد سعید بابصیل اور مولانا عبدالحق مہاجر الہ آبادی اور کتب خانۂ حرم میں مولانا سید اسمٰعیل کے پاس۔ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔ یہ حضرات اور باقی تمام حضرات فرودگاہ فقیر پر تشریف لایا کرتے۔ صبح سے نصف شب کے قریب تک ملاقاتوں ہی میں وقت صرف ہوتا۔ مولانا شیخ صالح کمال کی تشریف آوری کی تو گنتی نہیں اور مولانا سید اسمٰعیل التزاماً روزانہ تشریف لاتے" [2]

حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفۂ اجل حضرت مولانا عبدالحق الہ آبادی مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں بسلسلۂ ملاقات فاضل بریلوی علیہ الرحمہ نے یوں وضاحت فرمائی تھی :۔

"حضرت مولانا عبدالحق الہ آبادی کو چالیس سال سے زائد مکہ معظمہ میں گزرے تھے، کبھی شریف کے یہاں بھی تشریف نہ لے گئے قیام گاہِ فقیر پر دو بار تشریف لائے۔ مولانا سید اسماعیل وغیرہ ان کے تلامذہ فرماتے تھے کہ یہ محض خرقِ عادت ہے، مولانا کا دم بسا غنیمت تھا ہندی تھے مگر ان کے انوار مکہ میں چمک رہے تھے" [3]

مذکورہ بالا بیانات اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کے بیان فرمودہ تھے لیکن میں چاہتا ہوں کہ علمائے حرمین شریفین کے ایسے بیانات پیش کردوں جن میں امام احمد رضا خاں

---

[1] الملفوظ، جلد دوم: مطبوعہ کراچی، ص ۱۶

[2] ایضاً : ص ۱۷ [3] ایضاً : ص ۱۸

بریلوی علیہ الرحمہ کی جلالتِ شان کے بارے میں ان حضرات نے اپنے تاثرات پیش کیے ہوں۔ چنانچہ اعلیٰ حضرت کا ایک تحقیقی فتوے دیکھ کر محافظ کتب حرم مولانا سید اسمٰعیل مکی رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا :-

"بے بدل شیخ الاسلام ، بلا تردید یگانۂ روزگار ، ہمارے شیخ ہمارے استاد ، ہمارے قائد اور دنیا و آخرت میں ہمارا ذخیرہ ، مولوی احمد رضا خاں ۔ اللہ تعالےٰ جو حنان و منان ہے انہیں سلامت رکھے . . . میں اللہ تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں اور سچ کہتا ہوں کہ اگر امام اعظم ابوحنیفہ نعمان بن ثابت رضی اللہ تعالےٰ عنہ انہیں دیکھتے تو ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوتیں اور اس مؤلف ( اعلیٰ حضرت ) کو اپنے اصحاب کے زمرے میں شامل فرماتے " [1]

علامہ موصوف نے " المعتمد المستند " پر تقریظ لکھتے ہوئے جن خیالات کا اظہار فرمایا وہ ملاحظہ فرمائیے :-

" میں اللہ عزوجل کی حمد بجا لاتا ہوں اور اس نے اس عالم باعمل کو مقرر فرمایا جو فاضل کامل ہے ، منقبتوں اور فخروں والا اس مثل کا مظہر کہ اگلے پچھلوں کے لیے بہت کچھ چھوڑ گئے ۔ یکتائے زمانہ ، اپنے وقت کا یگانہ ، مولانا حضرت احمد رضا خاں ۔ اللہ بڑے احسان والا پروردگار اسے سلامت رکھے . . . . اور وہ کیوں نہ ایسا ہو کہ علمائے مکہ اس کے لیے ان فضائل کی گواہیاں دے رہے ہیں اور وہ سب سے بلند مقام پر نہ ہوتا تو علمائے مکہ اس کی نسبت یہ گواہی نہ دیتے ، بلکہ میں کہتا ہوں کہ اگر اس کے حق میں یہ کہا جائے کہ وہ اس صدی کا مجدد ہے تو البتہ حق و صحیح ہے " [2]

---

[1] الاجازات المتینہ قلمی : ص ۹
[2] حسام الحرمین : مطبوعہ لاہور ، ص ۱۳۳

مکہ معظمہ کے مفتیٔ شافعیہ، مولانا محمد سعید بابصیل رحمۃ اللہ علیہ نے اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمہ کے کمالاتِ عالیہ اپنے مشاہدے کی روشنی میں " الدولۃ المکیہ " پر تقریظ لکھتے ہوئے یوں بیان فرمائے تھے :-

" میں نے فاضل کامل، میرے سردار احمد رضا خاں کے رسالہ " الدولۃ المکیہ بالمادۃ الغیبیہ " کا مطالعہ کیا تو میں نے مصنف مذکور فاضل سیدی احمد رضا خاں کو اپنی ذات اور اپنے رسالہ مذکورہ میں تین وجہ سے عظیم تعریف کا مستحق پایا ۔ وجہ اوّل یہ ہے کہ جس سمت میں ہے وہاں کے علماء کا سردار ہے اور وہ شریعت کے اصول و فروع سے مفہوم و مطالب میں محقق و مدقق ہے ۔ ۔ ۔ وہ رسالہ علمائے حرمین کی نگاہ میں عظیم وقعت پر واقع ہوا اور ان علمائے کرام نے مصنف کے لیے رسالے پر تقریظیں لکھیں اور انھوں نے مصنف کی تائید میں بہت خوب قیام کیا اور یہ بھی مصنف کی قدر سے کم ہے ۔ ۔ ۔ ۔ یہ وہ ہے جو مجھے اس امام کامل کی مددگاری میں میسر ہوا " [1]

مکہ مکرمہ کے مفتیٔ احناف، مولانا عبد اللہ بن عبد الرحمٰن سراج رحمۃ اللہ علیہما نے " الدولۃ المکیہ " پر تقریظ لکھتے ہوئے امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں ان خیالات کا اظہار فرمایا :-

" اللہ جل و علا ہی کے لیے حمد ہے کہ اس نے زمانوں اور شہروں میں علماء پیدا کیے اور ان سے دین کی تجدید فرمائی ۔ ۔ ۔ ۔ بے شک انھیں علماء میں سے وہ ہے جو کبیر العلم، کثیر الفہم، بلند ہمت اور مستند کامل الادراک ہے پس تو بے شک وہ مشہور علماء کا بادشاہ ہے جس نے تجربہ کار رکھنے والے کی یہ بات ٹھیک کر دکھائی کہ اگلے پچھلوں

---

[1] الدولۃ المکیہ : مطبوعہ کراچی، ص ۱۷

کے لیے بہت کچھ چھوڑ گئے ہیں " ۱؎

استاد العلماء حضرت مولانا احمد ابوالخیر عبداللہ میرداد رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے تاثرات یوں ظاہر فرمائے :۔

" وہ باریکیوں کا خزانہ ہے محفوظ گنجینوں سے چنا ہوا اور معرفت کا آفتاب ہے جو ٹھیک دوپہر کو چمکتا ہے ۔ علوم کی مشکلات ظاہر و باطن کا نہایت کھولنے والا ہے جو اس (اعلیٰ حضرت) کے فضل پر آگاہ ہوا سے سزاوار ہے کہ کہے کہ اگلے پچھلوں کے لیے بہت کچھ چھوڑ گئے " ۲؎

سابق مفتی احناف ، مولانا شیخ صالح کمال رحمۃ اللہ علیہ جو شریف مکہ کے دور میں عہدۂ قضا پر بھی متمکن رہے تھے انہوں نے فاضل بریلوی علیہ الرحمہ کے بارے میں اپنی رائے یوں ظاہر فرمائی :۔

" بالخصوص اس عالم علامہ پر کہ فضائل کا دریا اور علمائے عامل کی آنکھوں کی ٹھنڈک ، حضرت مولانا محقق ، زمانے کی برکت احمد رضا خاں بریلوی ۔ اللہ تعالیٰ اس کی حفاظت کرے ، سلامت رکھے اور ہر بُری اور ناگوار بات سے بچائے ۔ حمد و صلوٰۃ کے بعد ، اے امام پیشوا ! تم پر سلام اور اللہ کی رحمتیں اور اس کی برکتیں ہوں " ۳؎

مفتی مالکیہ مولانا شیخ عابد بن حسین مکی رحمۃ اللہ علیہ نے اعلیٰ حضرت کی بارگاہ میں یوں

---

۱؎ الدولۃ المکیہ ، مطبوعہ کراچی ، ص ۲۱۰ ۲؎ حسام الحرمین : ص ۱۲۸

۳؎ ایضاً : ص ۱۲۳

ع؎ مولانا خلیل احمد انبیٹھوی نے کچھ سوالات گھڑ لیے ، علمائے دیوبند کی تصریحات کے خلاف اور مذہب اہلسنت سے کسی قدر مطابقت رکھتے جواب لکھ کر مفتی مالکیہ اور ان کے بھائی سے تقریظ لکھوانے میں کامیاب ہو گئے ان بزرگوں کو جب اس چالاکی کا علم ہوا تو ڈانٹ ڈپٹ کر کے اپنی تقریظیں واپس لے لیں کیونکہ یہ حضرات تو تحذیر الناس ، براہین قاطعہ اور حفظ الایمان والوں کے خارج از اسلام ہونے کی تائید کر چکے تھے ۔

خراجِ عقیدت پیش کیا۔

"وہ سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے وارثوں سے ہے۔

علمائے مشاہیر کا سردار اور معزز فاضلوں کا مایۂ افتخار، دینِ اسلام کی سعادت، نہایت محمود سیرت، ہر کام پسندیدہ، صاحبِ عدل، عالم باعمل، صاحبِ احسان، مولیٰ احمد رضا خاں ..... اللہ تعالیٰ نے سب سے نیک تر وقت اور سب سے شریف تر طالع اور سب سے مبارک تر ساعت میں مجھ پر احسان کیا کہ مشارٌ الیہ کے آفتاب سعادت سے مجھے برکت ملی اور اس کے احسان و بخشش کے میدان میں مجھے پناہ ملی"۔ [1]

حضرت مفتیٔ مالکیہ کے برادر محترم، مولانا علی بن حسین مالکی رحمۃ اللہ نے اپنے تاثرات یوں پیش فرمائے :۔

"کیوں نہ ہو حالانکہ وہ آج دائرۂ علوم کا مرکز ہے اور نجوم اسلام کے گھر میں ستارہ ہائے آسمان علوم کا مطلع ہے۔ مسلمانوں کا یاور اور راہ یابوں کا نگہبان۔ مجنوں کی تیغ بُراں سے گمراہ گردن، بے دینوں کی زبانیں کاٹنے والا۔ ایمان کے روشنی والے ستونوں کا بلند کرنے والا، حضرت مولیٰ احمد رضا خاں"۔ [2]

حرم شریف کے مدرس مولانا اسعد بن احمد دہان مکی رحمت اللہ علیہ نے اپنی تقریظ میں یوں لکھا ہے :۔

"میں اس عظمت والے رسالے (المعتمد المستند) پر مطلع ہوا جس کا مصنف نادرِ روزگار، خلاصۂ لیل و نہار ہے وہ علامہ جس کے سبب پچھلے اگلوں پر فخر کرتے ہیں اور جلیل فہم والا جس نے اپنے روشن بیان سے سحبان فصیح البیان کو باقل بے زبان کر چھوڑا۔ میرا سردار اور میری سند

---

[1] حسام الحرمین : ص ۱۴۵ [2] ایضاً : ص ۱۴۹

حضرت احمد رضا خاں بریلوی ؒ [1]

موصوف کے بھائی، مولانا شیخ عبدالرحمٰن بن احمد دہان رحمۃ اللہ علیہ نے فاضل بریلوی کا تذکرہ یوں کیا ہے :-

"بالخصوص اس کی مدد کرنے کا حق ہے جو علماء کا معتمد اور رسوخ والے فاضلوں کا خلاصہ، علامۂ زماں، یکتائے روزگار، جس کے لیے علمائے مکّہ گواہی دے رہے ہیں کہ وہ سردار ہے، بے نظیر ہے، امام ہے، میرے سردار اور میری جائے پناہ حضرت احمد رضا خاں بریلوی - اللہ تعالیٰ ہمیں اور سب مسلمانوں کو اس کی زندگی سے بہرہ مند کرے" [2]

مفتی حنابلہ مولانا شیخ عبداللہ بن حمید مکی رحمۃ اللہ علیہ کے تاثرات بھی ملاحظہ ہوں کہ انہوں نے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ کی زیارت نصیب ہونے کو کتنی بڑی سعادت شمار کیا ؟ فرماتے ہیں :-

" اس (اعلیٰ حضرت) کے دندان تبسم ریز کا بوسہ دینے وقت میں نے اللہ سبحانہٗ تعالیٰ کی ایک ہزار دس حمدیں کیں اور اگر اس وقت مجھے وضو ہوتا تو اللہ تعالیٰ کے لیے سجدۂ شکر میں گرتا کہ اس نے ہم پر اس عالم محقق مدقق سے احسان کیا - زمانے کی بقا تک اس کے علم کا درخت بڑھتا رہے " [3]

انہیں دیکھ کر خوشی سے ہوئی خندہ زن بہاریں
وہیں پھول مسکرائے وہ گزر گئے جہاں سے

یہ مکّہ معظمہ کے چند اکابر علماء کے بیانات تھے - اب دیارِ رسول (صلی اللہ تعالیٰ

---

[1] حسام الحرمین : ص ۱۹۱ [2] ایضاً : ص ۱۹۵
[3] الدولۃ المکیہ : ص ۲۵

علیہ وآلہ وسلم) کی تبسم ریز اور مشک بار فضاؤں کا نظارا کیجئے۔ مفتی شافعیہ مولانا سید شریف احمد برزنجی رحمۃ اللہ علیہ کا فیصلہ ملاحظہ ہو:۔

"اے علامہ کمال ماہر، مشہور و مشتہر، صاحب تحقیق و تنقیح و تدقیق و تزئین، عالم اہل سنت والجماعت جناب حضرت احمد رضا خاں بریلوی اللہ تعالیٰ اس کی توفیق اور بلندی ہمیشہ رکھے۔ میں آپ کی کتاب المعتمد المستند کے خلاصہ پر واقف ہوا، تو میں نے اُسے مضبوط اور پرکھ کے اعلیٰ درجے پر پایا۔ اس کے سبب آپ نے مسلمانوں کی راہ سے تکلیف دہ چیز ہٹا دی" [1]

مدینہ منورہ کے مفتی احناف، مولانا تاج الدین الیاس رحمۃ اللہ علیہ نے المعتمد المستند کے دلائل کو پوری طرح جانچا۔ تحذیر الناس، براہین قاطعہ اور حفظ الایمان وغیرہ کتابوں کی کفریہ عبارات کو ہر ممکن پہلو سے دیکھا اور آخر کار آپ بھی شرعی تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے فتوے کی تائید اور اعلیٰ حضرت کی توصیف میں یوں رطب اللسان ہوئے:۔

"میں مطلع ہوا اس پر جو عالم ماہر اور علامہ مشہور جناب مولیٰ فاضل حضرت احمد رضا خاں نے کہ علمائے ہند سے ہیں، اللہ عزوجل اس کے ثواب کو زیادہ کرے اور اس کا انجام خیر کرے، ان گروہوں کے رد میں لکھا جو دین سے نکل گئے اور وہ گمراہ فرقے جو زندیقوں، بے دینوں میں سے ہیں اور اس پر جو ان کے حق میں اپنی کتاب "المعتمد المستند" میں فتوے دیا تو میں نے اسے پایا کہ اس باب میں یکتا ہے اور اپنی خوابیت میں کھرا۔ تو اللہ تعالیٰ اسے اپنے نبی اور دین اور مسلمانوں کی طرف سے سب میں بہتر جزا عطا فرمائے اور اس کی عمر میں برکت دے، یہاں تک کہ اس کے سبب بدبخت گمراہوں کے سارے شبہات ہٹا دے" [2]

حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمت اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۱۷ھ / ۱۸۹۹ء) کے

---

[1] حسام الحرمین: ص ۲۱۵
[2] ایضاً: ص ۱۸۷

خلیفۂ اجل اور نامور بزرگ، مولانا عبدالحق الہ آبادی مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ نے "المعتمد المستند" کی تائید و تصدیق کرتے ہوئے امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ' کے بارے میں اپنے تاثرات کا اظہار یوں فرمایا :-

"میں اس شرف والے رسالے پر مطلع ہوا اور وہ خوش نما تحریر اور زیبا تقریر جو اس میں مندرج ہے دیکھی تو میں نے اُسے پایا کہ اسی سے آنکھیں ٹھنڈی ہوں نہ کہ غیر سے اور وہی ہے جسے کان رغبت سے سنیں اور اس کی خوبی اور اس کا فیض ظاہر ہے ۔اس کے مؤلف علامہ عالم جلیل، دریائے زخار، پُر گو، بسیار فضل، کثیر الاحسان، دلیر دریائے بلند ہمت، ذہین دانش مند، بحرِ ناپید کنار، شرف و عزت و سبقت والے صاحب ذکاء، ستھرے، نہایت کرم والے، ہمارے مولیٰ، کثیر النعم، حاجی احمد رضا خاں کہ اللہ تعالیٰ اس کا ہر جگہ مددگار رہے اور ہر جگہ اس کے ساتھ لطف فرمائے ۔" [1]

حضرت حاجی صاحب موصوف کے دوسرے خلیفۂ اجل مولانا شیخ احمد مکی امدادی رحمت اللہ علیہ کے تاثرات یہ ہیں :-

"سن لو وہ پرہیزگار، فاضل ستھرا، کامل ہے، پچھلوں کا معتمد اور اگلوں کا قدم بقدم۔ فخر اکابر، مولانا مولوی احمد رضا خاں۔ اللہ تعالیٰ اس کے امثال کثیر کرے اور مسلمانوں کو اس کی درازی عمر سے نفع بخشے ۔" [2]

مسجد نبوی کے مدرس مولانا سید حسین بن علامہ سید عبدالقادر طرابلسی رحمۃ اللہ علیہما نے حضرت مجدد مائۃ حاضرہ امام احمد رضا خاں بریلوی نور اللہ مرقدہ' کے بارے میں اپنے تاثرات کا اظہار یوں فرمایا :-

"جب اللہ تعالیٰ نے اپنے اس چھوٹے سے بندے پر

---

[1] حسام الحرمین : ص ۱۲۵ [2] ایضاً : ص ۱۲۹

یہ احسان فرمایا کہ میں ان کے آستانے سے شرف یاب ہُوا جو علامہ کامل ماہر فہامہ مشہور ہیں، حامیٔ ملّتِ محمدیہ طاہرہ اور اس صدی کے مجدّد میرے استاد اور میرے پیشوا حضرت مولانا احمد رضا خاں ..... تو اس وقت حضرت استاد حفظہ اللہ تعالےٰ کا رسالہ (الدولۃ المکیہ) جو کہ مکہ معظمہ میں لکھا تھا نکالا تو میں نے اُسے پایا کہ عجیب انتظام کا رسالہ ہے جو اپنے مصنّف کے لیے گواہی دے رہا ہے کہ وہی امام ہے" ؎۱

رئیس المصنفین، سرتاج العلماء، اسلام کے بطلِ جلیل اور دورِ حاضر کی یگانۂ روزگار و سرمایۂ افتخار ہستی، جواہر البحار، شواہد الحق اور حجۃ اللہ علی العٰلمین جیسی ایمان افروز باطل سوز کتابوں کے مصنّف، علامہ یوسف نبہانی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۵۰ھ ر ۱۹۳۱ء) نے الدولۃ المکیہ پر تقریظ لکھتے ہوئے فرمایا:

"میں نے اس (الدولۃ المکیہ) کو شروع سے آخر تک پڑھا اور تمام دینی کتابوں میں بہت زیادہ نفع بخش اور مفید پایا۔ اس کی دلیلیں بڑی قوی ہیں جو ایک امامِ کبیر اور علامۂ اجل کی طرف سے ظاہر ہو سکتی ہیں۔ اللہ راضی رہے اس رسالے کے مصنّف سے اور اپنی عنایتوں سے ان کو راضی کرے اور ان کی تمام پاکیزہ امیدوں کو بر لائے" ؎۲

امام الائمہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ (المتوفی ۱۵۰ھ) کے آستانۂ عالیہ کے اول مدرس مولانا محمد سعید بن مولانا عبد القادر نقشبندی رحمۃ اللہ علیہما نے الدولۃ المکیہ پر تقریظ لکھتے ہوئے فاضل بریلوی علیہ الرحمہ کے بارے میں اپنے تاثرات اور اکابر علماء ہند کے متعلق شرعی تقاضوں کے پیشِ نظر اسلام اور مسلمانوں کی خیر خواہی کا حق ادا کرتے ہوئے حکمِ شرع کی وضاحت فرمائی:۔

"میں نے اس رسالے (الدولۃ المکیہ) پر پوری نگاہ ڈالی جو کہ فاضل

---

؎۱ الدولۃ المکیہ، ص ۵

؎۲ الدولۃ المکیہ، ص ۷۴

امام، فخر انام، ملتِ محمدیہ کی طرف سے اپنے عزم کی تیز تلوار کے ذریعے مدافعت کرنے والے نے تحریر فرمایا ہے اور جو سنتِ محمدیہ کو مضبوط دانتوں سے پکڑے ہوئے ہے۔ اہل علم و معرفت میں برگزیدہ ہے یعنی مولانا مولوی احمد رضا خاں۔ ان کو اللہ تعالیٰ ہمیشہ دین کی نصرت پر قائم رکھے کہ سرکشوں کے شبہات کو اپنی دلیلوں سے مٹاتے رہیں۔ میں نے اس رسالے کو پایا کہ مضبوط دلائل اس میں جمع کیے گئے ہیں.... بے شک جو کچھ مولانا نے تحریر فرمایا ہے اسی پر عمل اور فتویٰ ہے.... بے شک ان کلمات اور اقوال میں جو بھی ان (اعلیٰ حضرت) کی مخالفت کرے وہ اہلِ کفر اور اہلِ طغیان میں سے ہے اور یہ بات دین کے اندر بوضاحت معلوم ہے کسی دلیل کی حاجت نہیں۔ مخالفین کے کفر میں کوئی شک نہیں، بلکہ جو ایسے کی تکفیر نہ کرے اس کے کفر میں بھی شبہ نہیں جب کہ دلائل کی وضاحت کے بعد ایسا کرے۔" [1]

حضرت مولانا موسیٰ علی شامی رحمۃ اللہ علیہ "الدولۃ المکیہ" پر تقریظ لکھتے ہوئے حضرت امام اہلسنت مولانا احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی علمی جلالت اور شاندار کارناموں کے پیش نظر یوں زمزمہ خواں ہیں:-

"اس رسالے کا مصنف اماموں کا امام ہے۔ اس صدی کے دین کا مجدد جو یقین کے نور اور قلوب کے انوار کی روشنی سے آراستہ ہے یعنی شیخ احمد رضا خاں۔" [2]

یہ حرمین طیبین اور بعض دیگر بلاد و امصار کے چند برگزیدہ علمائے کرام و فضلائے اعلام کی مجدد مائۃ حاضرہ امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ (المتوفی ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) کے بارے میں واضح شہادتیں بطور نمونہ پیش کی ہیں۔ انصاف پسند حضرات کے لیے یہی

---

[1] الدولۃ المکیہ: ص ۱۸۷ [2] ایضاً: ص ۲۶۲

حدیث کو فرضاً اُسی پلہ کی صحیح وجلیل ہے صرف اتنا بتاتی ہے کہ ابوطالب نے اخیر وقت لا الٰہ الا اللہ کہا یہ نہیں بتاتے کہ وُہ وقت کیا تھا آخر وقت ■ ہیں ایک وُہ کہ ہنوز پردے باقی ہیں اور وقت وقت قبول ایمان ہے دوسرا وہ حقیقی آخر جب حالت غرغرہ ہو پردے اُٹھ جائیں جنت ونار پیش نظر ہو جائیں یؤمنون بالغیب کا محل نہ رہی کافر کا اس وقت اسلام لانا بالاجماع مردود ونامقبول ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے: فلم یك ینفعھم ایمانھم لما رأو باسنا سنۃ اللہ التی قد خلت فی عبادہ وخسر ھنالك الکفرون رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں: ان اللہ یقبل توبۃ العبد مالم یغرغر رواہ احمد والترمذی وحسنہ وابن ماجۃ والحاکم وابن حبان والبیہقی فی الشعب کلھم عن سیدنا عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اب اگر وقت اول کہنا مانتے ہیں تو آیت قرآنیہ مع اُن احادیث صحیحہ کے اس حدیث صحیح مفروض سے مناقض ہوگی اور کسی نہ کسی حدیث صحیح کو رد کیے بغیر چارہ نہ ملے گا اور اگر وقت دوم پر مانتے ہیں تو آیت واحادیث سب حق وصحیح ٹھہرتے ہیں اور تناقض وتعارض بے تکلف دفع ہوا جاتا ہے کلمہ پڑھا اور ضرور پڑھا مگر کب اُس وقت جب کہ وقت نہ رہا تھا لہٰذا حکم شرک ونار برقرار رہا قال اللہ تعالیٰ حتی اذا ادرکہ الغرق قال امنت انہ لا الہ الا الذی امنت بہ بنوا اسرائیل وانا من المسلمین ۞ الئن وقد عصیت قبل وکنت من المفسدین ■ صورت اولیٰ ظاہر البطلان لہٰذا شق اخیر ہی لازم الاذعان اور فی الواقع اگر یہ روایت مطابق واقع تھی تو قطعاً یہی صورت واقع ہُوئی اور وُہ ضرور قرین قیاس بھی ہے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اُن کے قریب مرگ ہی جلوہ فرما ہُوئے ہیں۔ اسی حالت میں کفار قریش سے وہ محاورات ہُوئے سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بار بار باصرار دعوتِ اسلام فرمائی کفار نے ملتِ کفر پر قائم رہنے میں جان لڑائی آخر پچھلا جواب وُہ دیا کہ ابوطالب ملت جاہلیت پر جاتا ہے یہاں تک بات چیت کی طاقت تھی اب سینے پر دم آیا پردے اُٹھے غیب سامنے آیا اُس نار نے جس پر عار کو اختیار کیا تھا اپنی مہیب صورت سے منہ دکھایا لیس الخبر کالمعاینۃ اب کھلا کہ یہ بلا جھیلنے کی نہیں ڈوبتا سوار پکڑتا ہے اب لا الٰہ الا اللہ کی

قدر آئی کہنا چاہا طاقت نہ پائی، آہستہ لبوں کو جنبش ہوئی مگر بے سود کہ وقت نکل چکا تھا انا للہ و انا الیہ راجعون ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم تو حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی سچے کہ کلمہ پڑھا اور قرآن وحدیث تو قطعاً سچے ہیں کہ حکم کفر بدستور رہا والعیاذ باللہ رب العلمین۔

**سابعاً** اس سے بھی درگزریے یہ بھی مانا کہ حالت غرغرہ سے پہلے ہی پڑھا ہے پھر حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ تو ظاہر ہی کی گواہی دیں گے دل کے حال کا عالم خدا ہے کیا اگر کوئی شخص روزانہ لاکھ بار کلمہ پڑھے اور اللہ عزوجل اُسے کافر بتائے تو ہم اس کے کلمہ پڑھنے کو دیکھیں گے یا اپنے رب عزوجل کے ارشاد کو ایمان زبان سے کلمہ خوانی کا نام نہیں حبیب دلوں کا مالک اُس کے کفر پر حاکم تو قطعاً ثابت کہ اس کے قلب میں اذعان و اسلام نہیں آخر نہ سنا کہ جیتے جاگتے تندرستوں کے بڑی سے بڑی قسم کھا کر نشہد انک لرسول اللہ کہنے پر کیا ارشاد ہوا وَاللّٰهُ یَعْلَمُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ وَاللّٰهُ یَشْهَدُ ان المنفقین لکٰذبون ○ غرض لاکھ جتن کیجیے آیت برأت سے برأت ملے یہ شدنی نہیں رہے گی ہماں آتش درکاسہ کہ تبیین لَهُمْ انهم اَصْحٰبُ الْجَحِیْمِ ○ والعیاذ باللہ رب العلمین اللّٰھم ارحم الراحمین صل وسلم و بارك علی السید الامین الاتی من عندك بالحق المبین اللھم بقدرتك علینا وفاقتنا الیك ارحم عجزنا یا ارحم الراحمین اٰمین اٰمین اٰمین والحمد للہ رب العلمین ولا الٰہ الا اللہ عدۃ للقاء اللہ محمد رسول اللہ ودیعۃ عند اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا محمد و اٰلہ اجمعین والحمد للہ رب العلمین بحمداللہ ازاحت شبہات سے بھی بروجہ احسن فراغ پایا وھناك شبہ اخری اوھن واھون لم نوردھا اذلم تعرض ولم تعرف فلا نطیل الکلام بایرادھا لنطوھا علی غرھا المیعادھا اب بقیہ سوال کا جواب لیجیے اور اس رسالہ میں جن ائمہ و علماء و کتب سے یہ مسئلہ ثابت کیا آخر میں اُن کے اسماء شمار کر دیجیے کہ جسے رسالہ دیکھنے میں کاہلی آئے ان ناموں ہی کو دیکھ کر خلاف سے ہاتھ اٹھائے لہٰذا

تین فصل کا وصل اور مناسب کہ تلک عشرۃ کاملہ جلوہ دکھائے۔

# فصل ہشتم

جب ابو طالب کا کفر ادلّہ کا نسہار سے آشکار تو رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہنے کا کیونکر اختیار اگر اخبار ہے تو اللہ عزوجل پر افترا کفار کو رضائے الٰہی سے کیا بہرہ اور اگر دعا ہے کما ھوا الظاہر تو دعا بالمحال حضرت ذی الجلال سے معاذ اللہ استہزا ایسی دعا سے حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نہی فرمائی۔ کما فی الصحیحین وقد بیناہ فی رسالتنا ذیل المدعا لاحسن الوعاء التی ذیلنا بھا رسالۃ احسن الوعاء لآداب الدعاء لخاتمۃ المحققین سیدنا الوالد قدس سرہ الماجد علماء نے کافر کے لیے دعائے مغفرت پر سخت اشد حکم صادر فرمایا اور اُس کے حرام ہونے پر تو اجماع ہے پھر دعائے رضوان تو اس سے بھی ارفع و اعلیٰ فان السید قد یعفو عن عبدہ وھو عنہ غیر راض کما ان العبد ربما یحب سیدہ وھو علی امرہ غیر ماض وحسبنا اللہ ونعم الوکیل امام محمد محمد حلبی حلیہ میں فرماتے ہیں: صرح الشیخ شہاب الدین القرافی المالکی بان الدعاء بالمغفرۃ للکافر کفر لطلبہ تکذیب اللہ تعالیٰ فیما اخبر بہ ولھذا قال المصنف وغیرہ ان کانا مؤمنین۔ یعنی امام شہاب قرافی مالکی نے تصریح فرمائی کہ کفار کے لیے دعائے مغفرت کرنا کفر ہے کہ اللہ عزوجل نے جو خبر دی اُس کا جھٹلانا چاہتا ہے اس لیے منیہ وغیرہ کتب فقہ میں قید لگادی کہ ماں باپ کے لیے دعائے مغفرت کرے بشرطیکہ وہ مسلمان ہوں۔ پھر ایک ورق کے بعد فرمایا کہ تقدم انہ کفر اوپر بیان ہو چکا ہے کہ یہ کفر ہے۔

ردالمحتار میں ہے: الدعاء بہ کفر لعدم جوازہ عقلاً ولا شرعاً ولتکذیبہ النصوص القطعیۃ بخلاف الدعاء للمومنین کما علمت فالحق ما فی الحلیۃ۔

درمختار میں ہے: الحق حرمۃ الدعاء بالمغفرۃ للکافر حق یہ ہے کہ کافر کی

دعائے مغفرت حرام ہے۔

اسی طرح بحرالرائق میں ہے:

اقول ومانحا الیہ العلامۃ الشامی من عدم جواز عفو الکفر عقلا فانما بتع فیہ الامام النسفی صاحب عمدۃ الکلام وشرذمہ قلیلۃ من اہل السنۃ و الجمہور علی امتناعہ شرعا وجوازہ عقلا کما فی شرح المقاصد والسامرہ وغیرہما وبہ تقتضی الدلائل فھو الصحیح وعلیہ التعویل فاذن الحق ما ذھب الیہ البحر وتبعہ فی الدر وتمام الکلام فی ھذا المقام فیما علقناہ علی رد المحتار۔

ہاں ابولہب و ابلیس لعنہما اللہ کی مثل کہنا محض افراط اور خون انصاف کرنا ہے ابوطالب کی عمر خدمت وکفالت ونصرت وحمایت حضرت رسالت علیہ وعلی الہ الصلاۃ والتحیۃ میں کٹی اور یہ ملاعنہ در پردہ و علانیہ درپے ایذا و اضرار رہے کہاں وہ جس کا وظیفہ مدح وستائش ہو اور کہاں وہ شقی جس کا ورد ذم ونکوہش ہو ایک اگرچہ خود محروم اور اسلام سے مصروف مگر بتسخیر تقدیر نفع اسلام میں مصروف اور دوسرا مردود ومتمرد وعدو ومعاند جمہ تن کسر بیضۂ اسلام میں مشغوف ع

ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بکجا

آخر نہ دیکھا جو صحیح حدیث میں ارشاد ہوا کہ ابوطالب پر تمام کفار سے کم عذاب ہے اور یہ اشقیا اُن میں ہیں جن پر اشد العذاب ہے ابوطالب کے صرف پاؤں آگ میں ہیں اور یہ ملاعنہ اُن میں کہ لھم من فوقھم ظلل من النار ومن تحتھم ظلل اُن کے اوپر آگ کی تہیں ہیں اور اُن کے نیچے آگ کی تہیں لَھُمْ مِنْ جَھَنَّمَ مِھَادٌ وَّمِنْ فَوْقِھِمْ غَوَاشٍ نیچے آگ کا بچھونا اور اوپر آگ کے لحاف سراپا آگ ہر طرف سے آگ والعیاذ باللہ رب العلمین بلکہ دونوں کا ثبوت کفر بھی ایک سا نہیں ابوطالب کے باب میں اگرچہ قول حق وصواب وہی کفر و عذاب اور اس کا خلاف شاذ ومردود و باطل ومطرود پھر بھی اس حد کا نہیں کہ معاذ اللہ خلاف پر تکفیر کا احتمال ہو اور ان اعداءاللہ کا کافر ابدی جہنمی ہونا تو ضروریات دین سے ہے جس کا منکر خود جہنمی کافر تو فریقین کا نہ کفر یکساں نہ ثبوت کفر یکساں نہ عمل یکساں نہ سزا یکساں ہر جگہ

فرق زمین و آسمان پھر مماثلت کہاں نسأل اللہ سلوک سوی الصراط و نعوذ بہ اللہ من التفریط والافراط۔

# فصل نہم

## اُن ائمہ دین وعلمائے معتمدین کے ذکر اسمائے طیبہ میں جنہوں نے کفر ابی طالب کی تصریح وتصحیح فرمائی اور اُن کے ارشادات کی نقل اس رسالہ میں گزری فمن الصحابۃ

۱۔ امیر المومنین صدیق اکبر　۲۔ امیر المومنین فاروق اعظم

۳۔ امیر المومنین علی مرتضیٰ　۴۔ حبر الامۃ سیدنا عبداللہ بن عباس

۵۔ حافظ الصحابۃ سیدنا ابو ہریرہ　۶۔ صحابی ابن الصحابی سیدنا مسیب بن حزن قرشی مخزومی

۷۔ حضرت سیدنا عباس عم رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

۸۔ سیدنا ابو سعید خدری　۹۔ سیدنا جابر بن عبداللہ انصاری

۱۰۔ سیدنا عبداللہ بن عمر فاروق

۱۱۔ سیدنا انس بن مالک خادم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

۱۲۔ حضرت سیدتنا ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین

پہلے چھ حضرات سے تو خود اُن کے اقوال گزرے اور انس و ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تقریر اور باقی چار خود حضور پرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشاد بیان فرماتے ہیں اور ظاہر کہ یہاں اپنے کہنے سے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد بتانا اور بھی ابلغ ہے **ومن التابعین** (۱۳) آدم آل عبا زین العابدین علی بن حسین بن علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہم وکرم وجوہہم (۱۴) امام عطاء بن ابی رباح استاذ سیدنا الامام الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہما (۱۵) امام محمد بن کعب قرظی کہ اجلۂ ائمہ محدثین ومفسرین تابعین سے ہیں (۱۶) سعید بن محمد ابو السفر تابعی ابن التابعی ابن الصحابی نبیرہ سیدنا جبیر بن مطعم رضی اللہ تعالیٰ عنہ (۱۷) امام الائمہ سراج الامہ سیدنا امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ **ومن تبع التابعین** (۱۸) عالم المدینۃ امام دار الہجرۃ سیدنا

امام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ (۱۹) محرر المذہب مرجع الدنیا فی الفقہ والعلم سیدنا امام محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ (۲۰) امام تفسیر مقاتل بلخی (۲۱) سلطان اسلام خلیفۃ المسلمین جن کے آنے کی سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے بشارت دی تھی کہ منا السفاح ومنا المنصور ومنا المهدی ہمیں میں سے ہوگا سفاح اور ہمیں میں منصور اور ہمیں میں مہدی رواہ الخطیب وابن عساکر وغیرهما بطریق سعید بن جبیر عنہ قال السیوطی قال الذهبی اسنادہ صالح بلکہ دو حدیثوں میں یہی الفاظ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے آئے رواہ کذلک الخطیب من طریق الضحاك عن ابن عباس و ابن عساکر فی ضمن حدیث عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنهم رضاہ الی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اعنی امام ابوجعفر منصور نبیرزادہ ابن عم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم **ومن اتباع التبع ومن یلیهم** (۲۲) امام الدنیا فی الحفظ والحدیث ابو عبداللہ محمد بن اسمٰعیل بخاری (۲۳) امام اجل ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانی (۲۴) امام ابو عبدالرحمٰن احمد بن شعیب نسائی (۲۵) امام ابو عبداللہ بن یزید ابن ماجہ قزوینی یہ چاروں ائمہ اصحاب صحاح مشہورہ ہیں اور یہی طبقہ اخیرہ عبداللہ بن المعتز کا ہے۔ **وممن بعدهم من المفسرین** (۲۶) امام محی السنہ ابو محمد حسین بن مسعود فراء بغوی (۲۷) امام ابو اسحٰق زجاج ابراہیم بن السری (۲۸) جار اللہ محمود بن عمر خوارزمی زمخشری (۲۹) ابو الحسن علی بن احمد واحدی نیشاپوری صاحب بسیط و وسیط و وجیز (۳۰) امام اجل محمد بن عمر فخر الدین رازی (۳۱) قاضی القضاۃ شہاب الدین بن خلیل خوبی دمشقی مکمل الکبیر (۳۲) علامہ قطب الدین محمد بن مسعود بن محمود بن ابی الفتح سیرافی شفار صاحب تقریب (۳۳) امام ناصر الدین ابو سعید عبداللہ بن عمر بیضاوی (۳۴) امام علامۃ الوجود مفتی ممالک رومیہ ابو السعود بن محمد عمادی (۳۵) علامہ علاء الدین علی بن محمد بن ابراہیم بغدادی صوفی صاحب تفسیر لباب شہیر بہ خازن (۳۶) امام جلال الدین محمد بن احمد محلی (۳۷) علامہ سلیمان جمل وغیرہم من یاتی۔ **ومن المحدثین والشارحین** (۳۸) امام اجل احمد بن حسین بیہقی (۳۹) حافظ الشام ابو القاسم علی بن حسین بن ہبۃ اللہ دمشقی شہیر بابن عساکر (۴۰) امام

ابوالحسن علی بن خلف معروف بابن بطال مغربی شارح صحیح بخاری (۴۱) امام ابوالقاسم عبدالرحمٰن بن احمد سہیلی (۴۲) امام حافظ الحدیث علامۃ الفقہ ابوزکریا یحییٰ بن شرف نووی (۴۳) امام ابوالعباس احمد بن عمر بن ابراہیم قرطبی شارح صحیح مسلم (۴۴) امام ابوالسعادات مبارک بن محمد ابی الکرم معروف بابن اثیر جزری صاحب نہایہ و جامع الاصول (۴۵) امام جلیل محب الدین احمد بن عبداللہ الطبری (۴۶) امام شرف الدین حسن بن محمد طیبی شارح مشکوٰۃ (۴۷) امام شمس الدین محمد بن یوسف بن علی کرمانی شارح صحیح بخاری (۴۸) علامہ مجدالدین محمد بن یعقوب فیروز آبادی صاحب القاموس (۴۹) امام حافظ الشان ابوالفضل شہاب الدین احمد بن حجر عسقلانی (۵۰) امام جلیل بدرالدین ابومحمد محمود بن احمد عینی (۵۱) امام شہاب الدین ابوالعباس احمد بن ادریس قرافی صاحب تنقیح الاصول (۵۲) امام خاتم الحفاظ جلال الملۃ والدین ابوالفضل عبدالرحمٰن بن ابی بکر سیوطی (۵۳) امام شہاب الدین ابوالعباس احمد بن خطیب قسطلانی شارح صحیح بخاری (۵۴) علامہ عبدالرحمٰن بن علی شیبانی تلمیذ امام شمس الدین سخاوی (۵۵) علامہ قاضی حسین بن محمد بن حسین دیار بکری مکی (۵۶) مولانا الفاضل علی بن سلطان محمد قاری ہروی مکی (۵۷) علامہ زین العابدین عبدالرؤف محمد شمس الدین مناوی (۵۸) امام شہاب الدین احمد بن حجر مکی (۵۹) شیخ تقی الدین احمد بن علی مقریزی اخباری (۶۰) سید جمال الدین عطاء اللہ بن فضل اللہ شیرازی صاحب روضۃ الاحباب (۶۱) امام عارف باللہ سیدی علاء الملۃ والدین علی بن حسام الدین متقی مکی (۶۲) علامہ شہاب الدین احمد خفاجی شارح شفا (۶۳) علامہ علی بن احمد بن محمد بن ابراہیم عزیزی (۶۴) علامہ محمد حفنی محشی افضل القری (۶۵) علامہ طاہر فتنی مختصر نہایہ (۶۶) شیخ محقق مولانا عبدالحق بن سیف الدین بخاری دہلوی (۶۷) علامہ محمد بن عبدالباقی بن یوسف زرقانی مصری (۶۸) فاضل محمد بن علی صبان مصری صاحب اسعاف الراغبین وغیرہم ممن مضی و بجئی **ومن الفقہاء والاصولیین** (۶۹) امام اجل شیخ الاسلام والمسلمین علی بن ابی بکر برہان الدین فرغانی صاحب ہدایہ (۷۰) امام ابوالبرکات عبداللہ بن احمد حافظ الدین نسفی صاحب کنز (۷۱) امام محقق علی الاطلاق کمال الدین محمد بن الہمام (۷۲) امام جلال الدین کرلانی صاحب کفایہ

(۳) امام محقق محمد بن محمد بن محمد ابن امیر الحاج حلبی (۴) امام ابراہیم بن موسیٰ طرابلسی مصری صاحب مواہب الرحمن (۵) علامہ ابراہیم بن محمد حلبی شارح منیہ (۶) علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی (۷) علامہ محقق زین بن نجیم مصری صاحب بحر (۸) ملک العلماء بحر العلوم عبد العلی محمد لکھنوی (۹) علامہ سید احمد مصری طحطاوی (۱۰) علامہ سید محمد افندی ابن عابدین شامی وغیرھم ممن تقدم رحمہم اللہ تعالیٰ علماءنا جمیعا من تاخر منہم ومن تقدم آمین۔

# فصل دہم

اُن کتابوں کے نام جن کی نقول دربارہ ابوطالب اس رسالہ میں مذکور ہوئیں:

## کُتبِ تفسیر

۱۔ معالم التنزیل امام بغوی (۲) مدارک التنزیل امام نسفی (۳) انوار التنزیل امام بیضاوی (۴) ارشاد العقل السلیم الی مزایا الکتاب الکریم للمفتی العلامۃ العمادی (۵) کشاف حقائق التنزیل للزمخشری (۶) مفاتیح الغیب للامام الرازی (۷) تکملۃ المفاتیح للشمس الخوبی (۸) جلالین (۹) فتوحات الٰہیہ للشیخ سلیمٰن (۱۰) عنایۃ القاضی وکفایۃ الراضی للعلامۃ الشہاب (۱۱) معانی القرآن للزجاج (۱۲) فتوح الغیب للطیبی (۱۳) تقریب مختصر الکشاف للسیرافی (۱۴) بسیط للواحدی (۱۵) لباب التاویل فی معانی التنزیل للعلامۃ الخازن (۱۶) الاحکام لبیان مافی القرآن من الابہام للعسقلانی۔

## کتبِ حدیث

(۱۷) صحیح بخاری (۱۸) صحیح مسلم (۱۹) سنن ابی داؤد (۲۰) جامع ترمذی (۲۱) مجتبیٰ نسائی (۲۲) سنن ابن ماجہ (۲۳) مؤطا امام مالک (۲۴) مؤطا امام محمد (۲۵) مسند امام شافعی (۲۶) مسند امام احمد (۲۷) شرح معانی الآثار (۲۸) مشکوٰۃ المصابیح (۲۹)

تیسیر الوصول الی جامع الاصول (۳۰) جامع صغیر (۳۱) منہج العمال للامام المتقی (۳۲) کنز العمال لہ (۳۳) منتخب کنز العمال لہ (۳۴) مصنف عبد الرزاق (۳۵) مصنف ابی بکر بن ابی شیبہ (۳۶) مسند ابی داؤد طیالسی (۳۷) مسند اسحٰق بن راھویہ (۳۸) طبقات ابن سعد (۳۹) کتاب موسٰی بن طارق ابوقرہ (۴۰) زیادات مغازی ابن اسحٰق لیونس بن بکیر (۴۱) صحیح ابن خزیمہ (۴۲) منتقی ابن زرود (۴۳) مسند بزار (۴۴) مسند ابی یعلی (۴۵) معجم کبیر طبرانی (۴۶) معجم اوسط لہ (۴۷) فوائد تمام رازی (۴۸) کامل ابن عدی (۴۹) کتاب الجنائز لمروزی (۵۰) کتاب مکہ لعمر بن شبہ (۵۱) کتاب ابی بشر (۵۲) فوائد سمویہ (۵۳) مستخرج اسماعیلی (۵۴) مستدرک حاکم (۵۵) حلیۃ الاولیاء لابی نعیم (۵۶) سنن بیہقی (۵۷) دلائل النبوۃ (۵۸) سنن سعید بن منصور (۵۹) مسند فریابی (۶۰) مسند عبد بن حمید (۶۱) تفسیر ابن جریر (۶۲) تفسیر ابن المنذر (۶۳) تفسیر ابن ابی حاتم (۶۴) تفسیر ابو الشیخ (۶۵) تفسیر ابن مردویہ (۶۶) مغازی ابن اسحاق علی ما قررناہ حررنا۔

## شروح حدیث

(۶۷) منہاج شرح مسلم للنووی (۶۸) عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری للعینی (۶۹) ارشاد الساری شرح صحیح بخاری للقسطلانی (۷۰) مرقاۃ شرح مشکوٰۃ للقاری (۷۱) تیسیر شرح جامع صغیر للمناوی (۷۲) سراج المنیر شرح جامع صغیر للعزیزی (۷۳) فتح الباری شرح صحیح بخاری للعسقلانی (۷۴) کواکب الدراری شرح صحیح بخاری للکرمانی (۷۵) مفہم شرح صحیح مسلم للقرطبی۔

## کتب فقہ

(۷۶) ہدایہ (۷۷) کافی شرح الوافی کلاہما للامام النسفی (۷۸) فتح القدیر للمحقق (۷۹) کفایہ شرح ہدایہ (۸۰) حلیہ شرح منیہ للامام الحلبی (۸۱) غنیہ شرح منیہ للمحقق الحلبی (۸۲) بحر الرائق شرح کنز الدقائق (۸۳) طحطاوی علی مراقی الفلاح للشرنبلالی (۸۴) رد المحتار علی الدر المختار

(۸۵) بنایہ شرح ہدایہ للعینی (۸۶) برہان شرح مواہب الرحمن کلاہما للطرابلسی۔

## کتب سیر

(۸۷) مواہب لدنیہ و منح محمدیہ (۸۸) شرح مواہب للزرقانی (۸۹) صراط المستقیم للمجدد (۹۰) شرح صراط المستقیم للشیخ (۹۱) مدارج النبوۃ لہ (۹۲) خمیس للدیار بکری (۹۳) اسعاف الراغبین للصبان (۹۴) روضۃ الاحباب (۹۵) تاریخ ابن عساکر (۹۶) روض سہیلی (۹۷) امتاع الاسماع للمقریزی

## کتب عقائد و اصول و علوم شتی

(۹۸) فقہ اکبر للامام الاعظم (۹۹) شرح المقاصد للعلامۃ التفتازانی (۱۰۰) اصابہ فی تمیز الصحابہ للامام ابن حجر (۱۰۱) مسالک الحنفا فی والدی المصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم للامام السیوطی (۱۰۲) افضل القریٰ لقراء ام القریٰ للامام ابن حجر (۱۰۳) شرح الشفا لعلی القاری (۱۰۴) نسیم الریاض للخفاجی (۱۰۵) حفنی شرح الہمزیہ (۱۰۶) مجمع البحار للفتنی (۱۰۷) فواتح الرحموت لبحر العلوم (۱۰۸) التقریر والتحریر فی الاصول للعلامۃ ابن امیر الحاج (۱۰۹) نہایہ فی غریب الحدیث لابن اثیر (۱۱۰) شرح تنقیح الفصول فی الاصول کلاہما للقرافی (۱۱۱) ذخائر العقبیٰ فی مناقب ذوی القربیٰ للحافظ المحب الطبری۔

## تذییل

وہ کتابیں جن سے اس رسالہ میں مدد لی گئی :

(۱۱۲) شرح عقائد نسفی (۱۱۳) شرح عقائد عضدی (۱۱۴) سیرت ابن ہشام (۱۱۵) اتقان فی علوم القرآن (۱۱۶) میزان الاعتدال (۱۱۷) تقریب التہذیب (۱۱۸) تقریب امام نووی (۱۱۹) تدریب امام سیوطی (۱۲۰) مسلم الثبوت (۱۲۱) درمختار (۱۲۲) تاریخ الخلفاء (۱۲۳) تحفہ اثنا عشریہ (۱۲۴) صحیح ابن حبان (۱۲۵) القاب شیرازی (۱۲۶) استیعاب

الولد (۱۲۷) معرفۃ الصحابہ لابی نعیم (۱۲۸) مسند الفردوس دیلمی (۱۲۹) خادم الامام بدرالدین الزرکشی (۱۳۰) شعب الایمان للامام البیہقی

ختم اللہ تعالٰی لنا بالایمان والامان آمین آمین الحمد للہ علی الاختتام ونسألہ حسن الختام۔ پہلے یہ سوال بدایوں سے آیا تھا جواب میں ایک موجز رسالہ چند ورق کا لکھا اور اُس کا نام معتبر الطالب فی شیون ابی طالب رکھا اب کہ دوبارہ احمد آباد سے سوال آیا اور بعض علمائے بمبئی نے بھی اس بارہ میں توجہ خاص کا تقاضا فرمایا حسب حالت راہنہ و فرصت حاضرہ شرح و بسط کافی کو کام میں لایا اور اُسے اُس اجمال اوّل کی شرح بنایا نیز شرح مطالب و تسکین طالب میں بحمد اللہ تعالٰی حافل و کامل پایا لہٰذا شرح المطالب فی مبحث ابی طالب ۱۳۱۶ھ اس کا نام رکھا اور یہی اس کی تاریخ آغاز و انجام والحمد للہ ولی الانعام وافضل الصلاۃ واکمل السلام علی سیدنا محمد ہادی الانام وعلٰی آلہ وصحبہ الغر الکرام وعلینا بہم ولہم الٰی یوم القیام آمین یا ذا الجلال والاکرام واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

کتبــــــہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ
بمحمد المصطفٰی النبی الامی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم

محمدی سنی حنفی قادری
عبد المصطفٰی احمد رضا خاں

یوں تو اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ کا رسالہ مبارکہ شرح المطالب بھی ان کی دیگر تصانیف کی طرح اپنے موضوع پر عرشِ تحقیق کا حامل اور حرفِ آخر ہے لیکن بعض حضرات کے مخصوص اندازِ فکر کے باعث ہم نے مناسب جانا کہ موجودہ بعض علمائے اہلسنت کی گرامی قدر آراء اور تصدیقات حاصل کر کے اس رسالے کے ساتھ شامل کر دیں۔ چنانچہ مفتیانِ عظام کی خدمت میں جو استفتاء پیش کیا گیا، پہلے ہم اسے نقل کرتے ہیں اور اس کے بعد علمائے کرام کے جوابات ملاحظہ فرمائے جا سکتے ہیں وباللہ التوفیق۔



۷۸۶
۹۲

# استفتاء

حضرات علمائے دین و مفتیانِ شرعِ متین کی خدمت میں التماس ہے کہ اعلیٰ حضرت مجددِ دین و ملت امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ نے اپنے رسالہ مبارکہ "شرح المطالب فی مبحث ابی طالب" میں تین آیات، پندرہ احادیث اور اسّی صحابۂ کرام و تابعین عظام و علمائے اعلام کے ایک سو پچاس اقوال سے اس امر کی تحقیق فرمائی ہے، کہ نبی آخر الزمان سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہٖ وسلم کے شفیق چچا یعنی ابو طالب کا آخری وقت تک دولتِ اسلام و ایمان سے بہرہ ور ہونا ثابت نہیں ہوتا۔ اس حقیقت کے پیشِ نظر دریافت طلب یہ امور ہیں کہ :-

۱ ـــــ کیا آپ مجددِ مأتہ حاضرہ قدس سرہٗ کے مذکورہ مؤقف سے متفق ہیں ؟

۲ ـــــ اگر خدانخواستہ آپ مذکورہ مؤقف سے متفق نہیں تو فاضلِ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے پیش کردہ دلائل و براہین کا آپ کے پاس جواب کیا ہے ؟

۳ ـــــ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ سے اختلاف کی صورت میں آپ کے مؤقف کی بنیاد کونسی قطعی الدلالت آیت یا کونسی یقینی الافادہ حدیث پر ہے بینوا توجروا۔

المستفتی :- اختر شاہجہان پوری مظہری عفی عنہ
لاہور

۱۵ ذی الحجہ سنہ ۱۳۹۵ھ
۱۹ دسمبر سنہ ۱۹۷۵ء

(۱)

اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا رسالہ مبارکہ مسمیٰ "شرح المطالب فی مبحث ابی طالب" دلائل و براہین سے مملو ہے۔ جو کچھ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تحقیق فرمائی ہے، وہی حق ہے۔

فقیر قادری ابوالبرکات سید احمد غفرلہٗ
مفتی دارالعلوم حزب الاحناف۔ لاہور

(۲)

الجواب وباللہ التوفیق۔ ہمارا مسلک اعلیٰ حضرت کا اتباع ہے اور احادیث صحیحہ جن کو میں پڑھاتا ہوں، ان میں بکثرت عدم ایمان ابوطالب مذکور ہے اور ان کے ایمان لانے پر کوئی حدیث صحیح دال نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

الفقیر عبدالمصطفیٰ الازہری غفرلہٗ
کراچی

(۳)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

فقیر نے رسالہ مبارکہ شرح المطالب اوّل تا آخر تقریباً بالاستیعاب مطالعہ کیا ہے اس رسالہ میں اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، امام اہلسنت، مولانا الشیخ الشاہ احمد رضا خاں قدس سرہٗ نے آیاتِ قرآنیہ، احادیث نبویہ، ارشاداتِ صحابہ و تابعین و تبع التابعین اور اقوال ائمہ و علمائے دین سے مہرِ نیم روز اور ماہِ نیم ماہ کی طرح مبین و مبرہن کر دیا ہے کہ ابوطالب کی حضور پرنور، رحمتِ مجسم، سیدعالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے انتہائی شفقت اور حضور کی کفالت اور نصرت و اعانت امرِ مسلم ہے۔ مگر بایں ہمہ انہیں ایمان شرعی کی توفیق نہیں ہوئی اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی انتہائی تمنا اور آرزو کے باوجود انہوں نے آخری دم حالت نزاع میں بھی کلمہ طیبہ پڑھنے سے انکار کر کے نار کو عار پر اختیار کیا۔ یہی قول بلاشک و شبہ حق و صواب ہے اور اس کا خلاف شاذ و مردود

اور باطل و مطرود ہے۔

امام اہلسنت نے ایمان ابی طالب کے مدعیوں کے تمام مفروضہ اور مخترعہ عقلی و نقلی دلائل کا ایسا قلع قمع فرمادیا ہے کہ اب منصف مزاج کے لیے تسلیم و اعتراف کے سوا کوئی چارہ نہیں ہے۔ اعلیٰ حضرت نے دلائل و براہین کی روشنی میں اس امر کو بھی واضح کر دیا ہے کہ اگرچہ ابوطالب کا ایمان کسی قطعی یقینی دلیل سے ثابت نہیں ہے تاہم ابوطالب اور ابولہب کے کفر میں فرق ہے۔ ابولہب اور اس کے امثال اشقیاء کے لیے اشد العذاب ہے اور ابوطالب کے صرف پاؤں آگ میں ہیں۔ ابولہب کا کافر اور جہنمی ہونا ضروریاتِ دین سے ہے مگر ابوطالب اس حد کا نہیں کہ معاذ اللہ خلاف پر تکفیر کا احتمال ہو۔

اعلیٰ حضرت کی ان تحقیقاتِ عالیہ کے بعد اب کسی صحیح العقیدہ سُنّی بالخصوص رضوی کے لیے جدید تحقیق کا دعویٰ سراسر باطل ہے۔ یہ تحقیق نہیں بلکہ تخریب ہے، جس سے جماعت میں انتشار پھیلنے کا خطرہ ہے۔ نہایت ہی قابلِ افسوس تو یہ ہے کہ جو لوگ عربی عبارت صحیح طور پر لکھنے اور پڑھنے کی صلاحیت نہیں رکھتے، صحیح ترجمہ نہیں کر سکتے" اور ایمانِ ابی طالب (کتاب) میں جو عبارات اِدھر اُدھر سے سرقہ کر کے نقل فرمائی ہیں، ان کے اعراب تک درست نہیں کر سکے اور دعویٰ محققِ اعظم ہونے کا کر رہے ہیں، فقیر ان محققین کی خدمت میں عرض گزار ہے کہ دنیا روزے چند، عاقبت کار با خداوند، محض سستی شہرت حاصل کرنے یا حطامِ دنیوی جمع کرنے کے لیے ایسے نازک اور اہم دینی مسائل پر قلم اٹھانے کی جرأت نہ کریں اور اگر تصنیف و تالیف کا شوق ہی ہے تو کم از کم کسی ذمہ دار مستند عالمِ دین کی طرف مراجعت کر لیا کریں۔ اگر خود استطاعت نہیں تو کسی عربی درس گاہ کے طالب علم سے عباراتِ منقولہ تو صحیح کروا لیا کریں، تاکہ اہلِ علم کی نظر میں تضحیک کا نشانہ تو نہ بننا پڑے۔

دیانت داری سے مسائل غیر منصوصہ میں اختلاف رائے کی گنجائش ہوتی ہے مگر اپنے گریبان میں جھانک کر یہ بھی غور فرمائیں کہ آپ کون ہیں اختلاف کرنے والے

اور آپ کی علمی حیثیت کیا ہے اور کس سے اختلاف کر رہے ہیں؟ جناب والا! کتاب و سنت کی تصریحات اور اجماعِ اہلسنت کے بعد اب چودھویں صدی کے کسی برخوردار یا مست کا قول کیا وقعت رکھتا ہے؟ اعلیٰ حضرت کے اس رسالہ مبارکہ کے پڑھنے کے بعد آپ کو اپنے مؤقف سے فوراً رجوع کرنا چاہیئے اور کفرِ ابی طالب کے قائلین پر آپ نے جو تبرا کیا ہے، اس سے بصدقِ قلب توبہ اور استغفار کرنی چاہیئے۔ یہ چند کلمات بطور نصیحت اور خیر خواہی سپردِ قلم کیے گئے ہیں اور ہدایت اللہ کے ہاتھ میں ہے یھدی من یشاء الی صراط مستقیم وصلی اللہ علی حبیبہ محمد وآلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین الی یوم الدین

حررہ الفقیر ابو الفضل غلام علی غفرلہ ولوالدیہ والمشائخہ

ناظم اعلیٰ و خادم العلم الشریف۔ جامعہ حنفیہ دار العلوم، اشرف المدارس۔

اوکاڑہ۔ پاکستان

(۴)

۷۸۶
۹۲

الجواب۔ بفضلہ تعالیٰ فقیر مجدد مأتہ حاضرہ، اعلیٰ حضرت، فاضلِ بریلوی کی تحقیقِ انیق سے پوری طرح متفق ہے۔ ان کے آیات واحادیث اور اقوالِ صحابہ وتابعین و اکابر علمائے امت پر مبنی موقف سے نہ کوئی اختلاف کرسکتا ہے۔ نہ ان دلائلِ قاہرہ کا کوئی توڑ پیش کرسکتا ہے۔ اتنے دلائل اور ایسے عظیم شواہد کے مقابلے میں بعض اقوال کا سہارا لینا شانِ علم وتحقیق کے سراسر منافی ہے اور مصنفِ ایمانِ ابی طالب کی بیجا کوشش جامعیِ تفرقہ کا موجب، علم وتحقیق کا منہ چڑانے اور چھوٹا منہ بڑی بات بکنے کا مصداق ہے۔ ع

چہ نسبت خاک را با عالمِ پاک

علاوہ ازیں اعلیٰ حضرت کی واضح تحقیقات کی موجودگی میں اس شخص کا جگہ جگہ الحضرت علیہ الرحمہ کے اسمِ گرامی کے ناجائز استعمال سے غلط تاثر دینا شرمناک ستم ظریفی ہے

بہر حال فاضلِ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیقات حرفِ آخر ہیں اور یہ بات بلا خوف تردید کہی جا سکتی ہے کہ اعلیٰ حضرت کی تحقیقِ انیق کے مقابلے میں جن حضرات کے بعض اقوال کا سہارا لیا جاتا ہے اگر وہ حضرات اپنی آنکھوں سے اعلیٰ حضرت کی تحقیقاتِ عظیمہ و تصریحاتِ جلیلہ ملاحظہ فرماتے تو یقیناً اپنے اقوال سے رجوع کا اعلان کرتے۔ کیوں نہ ہو:۔ ؎

ملکِ سخن کی شاہی، تم کو رضاؔ مسلم
جس سمت آگئے ہو، سکے بٹھا دیے ہیں

الفقیر ابو داؤد محمد صادق غفرلہٗ
امیر جماعت رضائے مصطفیٰ۔ گوجرانوالہ

(۵)

الجواب۔ فقیر کو اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، سیدنا شاہ احمد رضا قدس سرہٗ کی تحریر پر اعتماد ہے۔ آپ نے جو کچھ مسئلہ ہذا کے متعلق لکھا ہے، صحیح اور حق ہے۔ فقط

الفقیر القادری ابو الصالح محمد فیض احمد اُویسی غفرلہٗ
۲۰ر ذی الحجہ ۱۳۹۵ھ بہاول پور

(۶)

الجواب۔ اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، امام اہلسنت، مجدد دین و ملت نے اپنے مبارک رسالہ میں جو تحقیق فرمائی کہ ابو طالب آخری دم تک دولتِ ایمان سے بہرہ ور نہیں ہوا تھا۔ ہمارا بھی اس پر اتفاق ہے۔ مزید برآں کہ تفسیر صاوی میں ہے:۔

ثم مات خائفا على ابنه النبى صلى الله عليه وسلم وقال عمك الضال قد مات فقال له اذهب فواره وما تقدم منه انه لم يؤمن حتى مات هو الصحيح

کشف المحجوب میں ہے۔ مستدل از ابو طالب عاقل تر نباشد و دلیل از محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم بزرگ تر نہ چوں جریان حکم ابو طالب بر شقاوت بود دلالت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اُو را سود نداشت۔

انفاس العارفین میں ہے۔ خواجہ صاحب نے فرمایا کہ ابوطالب نے جو کچھ ممکن تھا کیا لیکن چونکہ اس کی قسمت میں اسلام نہ تھا، اس لیے اس نعمت سے محروم رہا۔ بعدازاں فرمایا کہ ابتدا میں جناب علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بہتیری کوشش کی کہ ابوطالب ایمان لائیں لیکن چونکہ اللہ تعالےٰ کی مرضی نہ تھی، وہ کوشش بے فائدہ رہ گئی۔ واللہ تعالےٰ ورسولہ الاعلیٰ اعلم۔

محمد مختار احمد غفرلہٗ

خادم دارالعلوم قادریہ رضویہ۔ لائل پور

۳۰ رذی الحجہ ۱۳۹۵ھ

(۷)

الجواب صحیح واللہ اعلم بالصواب

محمد ولی النبی عفی عنہ

(۸)

الجواب۔ نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم وعلیٰ آلہٖ واصحابہ اجمعین۔ اما بعد اعلیٰ حضرت، امام اہلسنت، مجدد دین وملت شیخ الاسلام والمسلمین، سیدی امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ کی مسئلہ مذکورہ کے متعلق تحقیق کے ساتھ فقیر کو پورا اتفاق ہے۔ واللہ تعالیٰ ورسولہ الاعلیٰ اعلم

فقیر ابوسعید محمد امین غفرلہٗ

مدرسہ امینیہ رضویہ محمد پورہ۔ لائل پور

(۹)

الجوابُ۔ حامداً ومصلیاً ومسلماً۔ اما بعد۔ جس مسئلہ کو اس صدی کے مجدد برحق سیدنا اعلیٰ حضرت مولانا الشاہ احمد رضا خان صاحب بریلوی علیہ الرحمہ نے تین آیات قرآنیہ، پندرہ احادیث نبویہ (صلی اللہ علیٰ صاحبہا) اور اسی صحابہ کرام و تابعین عظام وعلمائے اعلام (علیہم الرضوان) کے ارشادات عالیہ کی روشنی میں محقق ومدلل ومبرہن فرمایا ہو۔ اس کے حق وصواب ہونے میں کیا شک ہو سکتا ہے ؟

واللہ تعالیٰ ورسولہ الاعلیٰ اعلم۔

الفقیر محمد احسان الحق قادری رضوی غفرلہٗ

ہجویری مسجد۔ جناح کالونی۔ لائل پور

(۱۰)

اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کی تحقیق اور ان کا مسلک درست ہے

محمد حسین نعیمی

جامعہ نعیمیہ۔ لاہور

(۱۱)

الجواب ھو الموفق للصواب۔ ابوطالب کے بارے میں اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ العزیز کا مسلک صحیح ہے اور یہی جمہور اہلسنت کا موقف ہے، اور یہی ہمارا مختار ہے۔

غلام رسول سعیدی غفرلہٗ

جامعہ نعیمیہ۔ لاہور

(۱۲)

مجھے فاضل بریلوی قدس سرہٗ سے کلی اتفاق ہے

۱۔ محمد مہر الدین غفرلہٗ

۲۔ عبد القیوم ہزاروی غفرلہٗ

خادم جامعہ نظامیہ رضویہ۔ لاہور

۳۔ محمد عبد الحکیم شرف قادری

(۱۳)

ما قال امام اھل السنة والجماعة العلامة الشاہ احمد رضا خان البریلوی فھو حق واجب الاتباع فمن خالفہ خالف اھل السنة والجماعة۔

۲۶ ذی الحجہ ۱۳۹۵ھ گل احمد عتیقی

(۱۴)

فقیر کو حضور سیدنا امام اہلسنت، اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت علیہ رحمۃ واسعۃ کی تحقیق شریف سے اتفاق ہے۔

فقیر محمد عنایت اللہ سگِ غوثِ اعظم
(سانگلہ ہل)

(۱۵)

الجواب۔ ھو الموفق للصواب۔ سوال مذکور میں اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کی تحقیق ایمانِ ابوطالب کے بارے میں سوال کیا گیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ سے بڑھ کر کسی شخص کی تحقیق نہیں بلکہ موجودہ تمام محققین اعلیٰ حضرت، امام اہلسنت الشاہ احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کے خوشہ چین ہیں اور جن لوگوں نے ان کی تصنیفات کا مطالعہ فرمایا۔ وہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ جس مسئلے پر قلم اٹھاتے ہیں۔ اسے تشنۂ تکمیل نہیں چھوڑتے اور یہ مسئلہ تو جمہور محققین نے واضح طور پر بیان فرمایا ہے۔

نہ جانے بعض لوگوں نے اس مسئلہ میں کیوں مخالفت شروع کر دی ہے۔ اگر مخالفین یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ ہمیں خاندانِ مصطفےٰ علیہ الصلوٰۃ والثنا سے زیادہ محبت ہے تو یہ بھی غلط ہے کیونکہ اعلیٰ حضرت کی خاندانِ نبوت علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام سے محبت عرب و عجم میں ضرب المثل بن چکی ہے۔ اعلیٰ حضرت کا ایک ایک شعر حضور علیہ السلام اور آپ کے صحابہ و اہل بیت و خدام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی محبت سے بھرپور ہے۔ اس لیے سوائے اختلاف برائے اختلاف یا ضد کے اختلاف کا کوئی جواز ثابت نہیں ہوتا۔ اس لیے بندہ کا مسلک اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کے مسلک کے عین مطابق ہے اور اسی کو بندہ حق سمجھتا ہے۔ واللہ تعالیٰ ورسولہ الاعلیٰ اعلم۔

فقیر ابوالبدر محمد شمس الزمان غفرلہ
خادم غوث العلوم۔ سمن آباد۔ لاہور

۲۶ر صفر المظفر سنہ ۱۳۹۶ھ
۲۷ر فروری سنہ ۱۹۷۶ء

(۱۶)

الجواب ھو الموفق للصواب۔ فقیر کو ویسے تو اعلیٰ حضرت عظیم البرکت کے ساتھ عقیدت ہے کہ بلا تامل تصدیق کی جائے لیکن آپ کا رسالہ بھی سُن لیا، لہٰذا آپ کے پیش کردہ ارشادات کو تہ دل سے یقین کرتے ہوئے کلیتہً آپ کے ساتھ اس مسئلہ میں اتفاق ہے۔

سید جلال الدین شاہ
شیخ الحدیث جامعہ بھکی شریف۔ ضلع گجرات

(۱۷)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

ایمانِ ابو طالب کے متعلق اعلیٰحضرت عظیم البرکت فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز نے اپنے موقف کو مدلل بیان فرما دیا ہے۔ اُن کی تحقیق میری تصدیق کی محتاج نہیں ہے۔ البتہ یہ واضح ہے کہ یہ مسئلہ نہ ضروریاتِ دین سے ہے نہ ضروریاتِ مذہب اہلسنت سے اور نہ اُن کا کفر ابولہب وغیرہ کفار کی طرح ہے بلکہ دلائل بھی یکساں نہیں ہیں، خود اعلیٰحضرت علیہ الرحمہ نے تصریح فرمائی ہے کہ "اگرچہ قولِ حق وصواب وہی کفر و عذاب" الخ۔ بنا بریں فریقین پر طعن و تشنیع بہت غیر مناسب اور قائلین تکفیر پر تبرا ظلم عظیم، خصوصاً اعلیٰحضرت علیہ الرحمہ کی تحقیق پر عامیانہ انداز میں تنقید تو کسی طرح بھی درست نہیں ...... واللہ اعلم

سید محمود احمد رضوی مدیر رضوان

۱۲۔ جولائی ۱۹۷۶ء

باسمہٖ سبحانہٗ

# ابحاثِ اخیرہ

— از تبرکات —

حضور پُرنور شیخ الاسلام والمسلمین قدوۃ العلماء المحققین امام اہلسنت مجدد اعظم
دین وملت سیدنا اعلیٰ حضرت مولٰینا الشاہ محمد احمد رضا خاں قادری برکاتی
بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ عنا

مکتبہ حامدیہ — گنج بخش روڈ — لاہور

یہ مبارک رسالہ وہ ہے کہ جس نے وہابیوں، دیوبندیوں کی مناظرہ کی رٹ اور تعلیوں کو خاک میں ملا دیا ہے۔ خورجہ کے دیوبندیوں نے دعوتِ مناظرہ دی تھی۔ بیچارے اپنے طواغیت کی چالبازیوں سے ناواقف تھے۔ دعوتِ مناظرہ دے بیٹھے۔ اعلیحضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ مضمون حقائق مشحون بصیغہ رجسٹری ارسال فرما دیا، جس کا تاریخی نام "ابحاثِ اخیرہ" ہے۔ اس کے پہنچتے ہی تھانوی و اجودھیا باشی و چاندپوری وغیرہ کو سانپ سونگھ گیا اور آج تک اس کی تابشوں سے دیابنہ ملاعنہ کی آنکھیں خیرہ ہیں اور قیامت تک اس کا جواب ان سے ممکن نہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

# جناب مولوی اشرف علی صاحب تھانوی

الحمد للہ! اس فقیر بارگاہِ غالب قدیر عز جلالہ کے دل میں کسی شخص سے نہ ذاتی مخالفت نہ دنیوی خصومت، مجھے میرے سرکار ابد قرار حضور پُر نور سید الابرار صلی اللہ علیہ وسلم نے محض اپنے کرم سے اس خدمت پر مامور فرمایا ہے کہ اپنے مسلمان بھائیوں کو ایسوں کے حال سے خبردار رکھوں جو مسلمان کہلا کر اللہ واحد قہار جل جلالہ اور محمد رسول اللہ ماذون مختار صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی شان اقدس پر حملہ کریں تاکہ میرے عوام بھائی مصطفٰے صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی بھولی بھالی بھیڑیں ان "ذیاب فی ثیاب" کے جبّوں، عماموں، مولویت، مشیخیت کے مقدس ناموں، قال اللہ قال الرسول کے روغنی کلاموں سے دھوکے میں آکر شکار گرگاں خونخوار ہو کر معاذ اللہ سقر میں نہ گریں یہ مبارک کام بحمد المنعام اس عاجز کی طاقت سے بدرجہا خوب تر وفزوں تر ہوا، اور ہوتا ہے، اور جب تک وہ چاہے گا ہوگا ذٰلِكَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ عَلَيْنَا وَعَلَى النَّاسِ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ٥ اس سے زیادہ نہ کچھ مقصود نہ کسی کی سب وشتم وبہتان وافتراء کی پرواہ۔ میرے سرکار نے مجھے پہلے ہی سنا دیا تھا۔

وَلَتَسْمَعُنَّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْٓا اَذًى كَثِيْرًا ؕ وَاِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ ذٰلِكَ مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ٥

بے شک ضرور تم مخالفوں کی طرف سے بہت کچھ بُرا سنو گے اور اگر صبر وتقوٰی کرو تو وہ بڑی ہمت کا کام ہے۔

الحمد للہ یہ زبانی ادعا نہیں، میری تمام کارروائیاں اس پر شاہد عدل ہیں، موافق اور مخالف سب دیکھ رہے ہیں کہ امر دین کے علاوہ جتنے ذاتی حملے مجھ پر ہوئے کسی کی اصلاً پرواہ نہ کی۔ اصحاب فقیر نے آپ کی طرف سے ہر قابل جواب اشتہار کے لاجواب جواب دیے جو بحمدہٖ تعالٰی لاجواب رہے مگر جناب

کے مہذب عالم مقدس متکلم مولوی مرتضیٰ حسن صاحب دیوبندی چاندپوری کے کمال شستہ و شائستہ دشنام نامے اپریل چپ شاہ گرفتار کی نسبت قطعی ممانعت کردی۔ جس کا آج تک اُدھر والوں کو افتخار ہے کہ ہمارا گالی نامہ لاجواب رہا۔ گرامی منش مولوی ثناء اللہ امرتسری ممکن و موجود میں فرق نہ جان سکے۔ مقدوراتِ الٰہیہ کو موجودات میں منحصر ٹھہرایا، علم الٰہی کے نامحدود ہونے میں اپنے آپ کو متامل بتایا اور جانتے ہی رمضان جیسے مبارک مہینہ میں برعکس چھاپ دیا۔ میں ہرا آیا۔ ادھر اس پر بھی التفات نہ ہُوا۔ عاقلاں نیکو میدانند پر اکتفا کیا۔ یہاں تک وقائع مکہ معظمہ میں کیسے کیسے معکوس اور مصنوع اکاذیب فاجرہ اخباروں میں کس آب و تاب سے چھپا کیے۔ ہر چند احباب کا اصرار ہُوا فقیر اتنا ہی شائع کرتا ہے کہ " یہ جھوٹ ہے " اتنا بھی نہ کیا پھر جب چند ہی روز میں حضرات کے جھوٹ کھل گئے اور واحد قہار کے زبردست ہاتھوں نے ان کے منہ میں پتھر دے دیے۔ اس پر بھی میں نے اتنا نہ کہا کہ "کیسا آپ صاحبوں کا جھوٹ کھلا" ایسے وقائع بکثرت ہیں اور اب جو صاحب چاہیں۔ امتحان فرمالیں۔ انشاء اللہ العزیز ذاتی حملوں پر کبھی التفات نہ ہوگا۔ سرکار سے مجھے یہ خدمت سپرد ہے کہ عزت سرکار کی حمایت کروں نہ کہ اپنی۔

میں تو خوش ہوں کہ جتنی دیر مجھے گالیاں دیتے، افترا کرتے، بُرا کہتے ہیں اتنی دیر محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بدگوئی، منقصت جوئی سے غافل رہتے ہیں، میں چھاپ چکا اور پھر لکھتا ہوں۔ میری آنکھ کی ٹھنڈک اس میں ہے کہ میری اور میرے آبائے کرام کی آبروئیں عزتِ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے سپر رہیں۔ اللّٰھم آمین۔

# تذکارات

۱۔ آپ جانتے ہیں اور زمانہ پر روشن ہے کہ بفضلہٖ تعالیٰ سالہا سال سے کس قدر رسائل کثیرہ عزیزہ آپ اور آپ کے اکابر جناب مولوی گنگوہی صاحب وغیرہ کے رد میں ادھر سے شائع ہوئے اور بحمدہٖ تعالیٰ ہمیشہ لاجواب رہے۔

۲۔ وہ اور آپ صراحۃً مناظرہ سے استعفا دے چکے۔

۳۔ سوالات گئے، جواب نہ ملے، رسائل بھیجے، داخلِ دفتر ہوئے، رجسٹریاں پہنچیں، منکر ہو کر واپس فرمادیں۔

۴۔ اخیر تدبیر کو دیو بند جلسہ میں ان رئیسوں کے ذریعہ سے جن کا جناب پر بار ہے، تحریک کی، اس پر بھی آپ ساکت ہی رہے۔

۵۔ رئیسوں کا دباؤ تھا، ناچار دفعۃً دفتی کو وہی چاند پوری صاحب آپ کے وکیل بنے فقیر نے اپنے خط و قلم سے جناب کو رجسٹری شدہ کارڈ بھیجا۔ پھر کیا آپ مناظرۂ معلومہ پر آمادہ ہوئے کیا آپ نے چاند پوری صاحب کو اپنا وکیل مطلق کیا؟ سات مہینے سے زائد گزر گئے۔ آپ نے اس کا بھی جواب نہ دیا۔ ظاہر ہے کہ اگر آپ واقعی آمادہ ہوئے ہوتے، واقعی آپ نے وکیل کیا ہوتا، تو ہاں لکھ دینا دشوار نہ ہوتا۔ مردانہ وار اقرار سے فرار نہ ہوتا۔ یہ ہے وہ فرضی لا یعنی غیر واقع بے بیعنی معاہدہ، جس سے عدول کا ادھر الزام لگایا جاتا ہے۔ سبحان اللہ! اپنے وکیل بالادعا کی وکالت آپ نہ مانیں اور عدول جانب خصم سے جانیں۔ ہاں! جناب تو نہ بولے۔ سولہ دن بعد انہیں آپ کے مؤکل صاحب نے لب کھولے کہ ہم جو رؤسا کے سامنے اپنے منہ آپ ہی دعویٰ وکالت کرچکے ہیں۔ اب جناب تھانوی صاحب سے دریافت کرنا، ذلّت اور رسوائی گردن کا طوق، ناپاک چالیں، بے شرمی کے حیلے ہیں (ملاحظہ ہو ان کا شریفانہ مہذب خط مورخہ ۲۰ ربیع الآخر شریف ۲۸ھ) جو ان کی اعلیٰ تہذیبوں سے نمونہ خروارے ہے یہ خطاب محض اس جرم پر ہیں کہ تھانوی صاحب سے ہماری وکالت کا کیوں استفسار کیا۔ ان کے قبول و عدول پر کیوں موقوف رکھا۔ ہمارا زبانی ادعا کیوں نہ مان لیا۔ جناب تھانوی صاحب لاکھ نہ مانیں، ہم جو ان کے وکیل بن بیٹھے ہیں۔ اب نہ ماننا بے شرمی کا حیلہ ہے ناپاک چال ہے۔ ذلت ہے، رسوائی ہے، طوق وبال ہے۔ جناب تھانوی صاحب آپ اپنے مؤکل یعنی خود ساختہ وکیل صاحب کی بابت خود ہی فیصلہ فرما سکتے ہیں۔ آج تک ایسی وکالت کسی غیر مجنون کے نزدیک قابل قبول ہوئی، یا کوئی عاقل ایسے حضرات سے خطاب روا رکھے گا؟

۶۔ جلسۂ دیو بند کے بعد جناب مولوی گنگوہی صاحب کے ایک شاگرد رشید مولوی علی رضا مودی نے آپ حضرات سے مناظرہ کر لینے کی تحریک کی۔ انہیں فوراً لکھا گیا۔ یہاں تو برسوں سے یہی درخواست ہے۔ جناب گنگوہی صاحب اپنی راہ گئے۔ جناب تھانوی

صاحب بھی انہیں کی راہ پر مہر بر لب ہیں۔ آپ ہی ہمت کیجئے اور تھانوی صاحب سے جواب لا دیجئے۔ اس کے پہنچنے پر ان صاحب نے بھی ہمت ہار دی۔

۷۔ اذناب جناب کے افتراد اعظم پر مسلمانوں نے پانچ سو روپے نقد کا اشتہار دیا اور آپ کو رجسٹری بھیجا۔ آپ نہ جواب دے سکے۔ نہ ثبوت۔

۸۔ دوسرے اشد افترا دنامر پر تین ہزار روپے کا اشتہار آپ کو دیا اور رجسٹری بھیجا۔ اگر تمام جماعت سے کچھ بن پڑتی تو اپنے مدرسہ دیوبند کے لیے اتنی بڑی رقم نہ چھوڑی جاتی مگر نہ جواب ہی ممکن ہوا نہ ثبوت۔ ناچار چارۂ کار رہی سکوت۔

۹۔ یہ مانا کہ جب جواب بن ہی نہ پڑے تو کیا کیجئے؟ کہاں سے لائیے؟ کس گھر سے دیجئے مگر والا جناب! ایسی صورتوں میں انصاف یہ تھا کہ اپنے اتباع کا منہ بند کرتے معاملہ دین میں ایسی ناگفتنی حرکات پر انہیں لجاتے، شرماتے۔ اگر جناب کی طرف سے ترغیب نہ تھی تو کم از کم آپ کے سکوت نے انہیں شہ دی یہاں تک کہ انہوں نے "سیف النقی" جیسی تحریر شائع کی جس کی نظیر آج تک کسی آریہ یا پادری سے بن نہ پڑی یعنی میرے رسائل قاہرہ کے قرض اتارنے کا یہ فدیہ شنیعہ ایجاد کیا کہ میرے والد ماجد و جد امجد و پیر و مرشد قُدِّسَتْ اَسْرَارُھُمْ و خود حضور پُر نور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ کے اسمائے طیبہ سے کتابیں گھڑ لیں۔ ان کے نام نہاد مطبع تراشے لیے فرضی صفحوں کے نشان سے عبارتیں تصنیف کریں جس کی مختصر جدول یہ ہے۔

| نام کتاب | اسمائے طیبہ مفتری علیہم | مطبع تراشیدہ | صفحہ تراشیدہ | خلاصہ عبارت تراشیدہ | صفحہ افتراء |
|---|---|---|---|---|---|
| ہدایۃ البریۃ | والد ماجد قدس سرہ | لاہور | ۱۴ | مسئلہ علم غیب | ۱۱ |
| " | " | " | ۴۱ | مسئلہ تبدیل گورستان بحمایت گنگوہی صاحب | ۲۰ |
| تحفۃ المقلدین | حضرت خاتم المحققین | صبح صادق سیتاپور | ۱۵ | تعریف جناب گنگوہی | ۳ |
| ہدایۃ الاسلام | حضرت قدوۃ السالکین جد امجد قدس سرہ | " | ۳۰ | مسئلہ علم غیب خاص بحمایت تھانوی صاحب | ۱۱ |

| نام کتاب | اسمائے طیبہ مفتری علیہم | مطبع تراشیدہ | صفحہ تراشیدہ | خلاصہ عبارات تراشیدہ | صفحہ تراشیدہ |
|---|---|---|---|---|---|
| تحفۃ المقلدین | جد امجد قدس سرہ | لکھنؤ | ۱۲ | تبدیل گورستان بحمایت گنگوہی | ۲۰ |
| خزینۃ الاولیا | اعلحضرت سیدنا شاہ حمزہ قدس سرہٗ | کانپور | ۱۵ | مسئلہ علم غیب خاص بحمایت تھانوی | ۱۱ |
| ملفوظات | " | مصطفائی | ۱۷ | تبدیل گورستان بحمایت گنگوہی | ۲۱ |
| مراۃ الحقیقۃ | حضور پرنور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ | مصر | ۱۸ | مسئلہ علم غیب | ۱۴ |

اور بے دھڑک لکھ دیا کہ تم یہ کہتے ہو اور تمہارے اکابر اپنی ان کتابوں میں ان مطابع کی مطبوعات میں ان صفحوں پر یہ فرماتے ہیں حالانکہ ان کتابوں کا جہاں میں وجود نہ ان مطابع کا کہ کسی مطبع میں چھپیں۔ نہ ان حضرات نے تصنیف فرمائیں۔ نہ حوالہ دہندہ کے فرض و تراشش کے باہر آئیں جرأت پر جرأت یہ کہ صفحہ ۲۰ پر جو فرضی مطبع لاہور کی خیالی بدایۃ البریۃ سے ایک فتویٰ گھڑا اس کے آخر میں حضرت خاتم المحققین قدس سرہٗ کی مہر بھی دل سے تراش لی۔ جس میں سنہ ۱۳۰۱ھ لکھے۔ حالانکہ حضرت والا کا وصال شریف سنہ ۱۲۹۷ھ میں ہو چکا۔ حضرات کی حیا! یہ سخت گندہ افترائی رسالہ جناب کے مدرسہ دیوبند سے شائع ہوا۔ صاحب مطبع کا بیان ہے کہ آپ کے ایک مستقل مصنف مولوی صغیر حسین صاحب دیوبندی نے چھپوایا۔ آپ کے وکیل مولوی مرتضیٰ حسن دیوبندی اپنے ایک خط میں اسے اشتہار اپنیش کیا نہ تحریر میں بھی اب آپ کی حقیقت دیکھنی ہے۔ سیف النقی بحث ہو چکا ہے ملاحظہ سے گزرا ہوگا (ملاحظہ ہو خط ۲۰ ربیع الآخر سنہ ۲۸ھ) جب حیا و دین و غیرت و دیانت و عقل و انسانیت کی نوبت یہاں تک مشاہدہ ہوئی ہر ذی فہم نے جان لیا کہ بحث کا خاتمہ ہو گیا۔ حضرت سے مخاطبہ کسی عاقل کا کام نہ رہا۔ الحمد للہ کتب و رسائل فقیر تو چھتیس سال سے لاجواب ہیں۔ اصحاب و احباب فقیر کے رسائل بھی بعونہٖ عزّ جلالہ لاجواب ہی رہے۔ ادھر کے تازہ رسائل "ظفر الدین الطیب" و "کین کش پنجہ پیچ" و "بارش سنگی" "پیکان جانگداز" و "العذاب البئیس" اور ضروری نوٹس "دنبازنامہ" و "کشف راز"

والشتہار چہارم و پنجم " و ہفتم " و ہشتم ہی ملاحظہ فرمائیے ۔ کس سے جواب ہو سکا ؟ ان کے اعتراضوں ، مواخذوں اور مطالبوں کا ، کس نے قرض ادا کیا ۔ بات بدل کر ادھر اُدھر کی مہمل بحر اگر ایک آدھ پرچے میں کسی صاحب نے کچھ فرمائی ۔ اس کا جواب فوراً شائع ہوا کہ پھر ادھر مہر سکوت لگ گئی ۔ والحمد للہ رب العالمین مگر آپ کی یہ تدبیر حضرات کو ایسی سوجھی جس کا جواب ایک میں اور میرے اصحاب کیا تمام جہان میں کسی عاقل سے نہ ہو سکے ۔ غریب مسلمان اتنی حیا و عزت ایسی بے تکان جرأت اتنی بے باک طبیعت کہاں سے لائیں کہ کتابیں کی کتابیں دل سے گھڑ لیں ان کے مطبع تراش لیں ان کی عبارتیں ڈھال لیں اور آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سر بازار چھاپ دیں کہ فلاں چھاپے کی فلاں کتاب فلاں صفحہ پر جناب مولوی گنگوہی صاحب نے لکھا ہے کہ تھانوی صاحب کافر ہیں ۔ فلاں مطبع کے فلاں رسالے فلاں سطر میں جناب مولوی تھانوی صاحب نے فرمایا ہے کہ گنگوہی صاحب مرتد ہیں ۔ جو آتا ہو لے ، وہ حضرات سے مخاطبہ کا نام لے اور واقعی سوا اس طریقے کے اور کر ہی کیا سکتے تھے کہ حضرات چھتیس سال کے کتب رسائل کے بار سے سبکدوش ہوتے ؎

وقت ضرورت گر نماند گریز ، دست بگیرد سر شمشیر تیز !

۱۰ ۔ الحمد للہ ! حق تمام جہان پر واضح ہو لیا اور ہر عاقل اگرچہ مخالف ہو ، خوب سمجھ گیا ۔ کہ کس نے مناظرہ سے برسوں فرار کیا ۔ کس نے ہر بار مقابلہ و جواب سے انکار کیا کون اتنا عاجز آیا کہ حیا و انسانیت کا یکسر پردہ اٹھایا اور مرتا کیا نہ کرتا کہ اس طرف چال بڑھایا ۔ آیا جو آج تک کسی منکر اسلام کو بھی اسلام کے مقابل نہ سوجھی ۔ مسیلمہ ملعون نے جواب قرآن عظیم کے نام سے وہ کچھ ناپاک خباثتیں ہزل فحش لغو جہالتیں بکیں مگر یہ اسے بھی نہ پڑی تھی کہ کچھ آیتیں سورتیں گھڑ کر قرآن عظیم ہی کی طرف نسبت کر دیتا کہ مسلمانو ! تم تو یوں کہتے ہو اور تمہارے قرآن میں یہ لکھا ہے ۔ یہ خاتمہ کا بند اس اخیر قدر میں " مدرسہ عالیہ دیوبند " اور اس کے ہوا خواہوں ہی کا حصہ تھا ۔ بایں ہمہ آپ کے بعض بیچارے نافہم عوام یہ امید کیے جاتے ہیں کہ آپ مناظرہ فرمائیں گے ۔ اسی کے متعلق اب تازہ شگوفہ نے خروج کیا ہے جو آپ کے کسی خلیفہ کلن صاحب کا کھلایا ہوا ہے

اگرچہ یہاں صد ہا بار کا تجربہ ہے کہ آپ نہ بولے نہ بولیں۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالیاں لکھ کر چھاپی تھیں وہ چھاپ چکے اور بار بار چھاپی جا رہی ہیں۔ اس پر مسلمانانِ عرب و عجم مطالبہ کریں۔ آپ کو کیا غرض پڑی ہے کہ جواب دیں۔ کتنی بار خود آپ سے مطالبے ہوئے جواب غائب۔ جلسۂ دیوبند میں خط بھیجا، جواب غائب۔ تصدیق وکالت کے لیے رجسٹری گئی۔ جواب غائب۔ آپ کے یہاں کے شاگرد مڈوری ہیکلے۔ ان کو متوسط کیا۔ جواب غائب۔ جناب شیخ بشیر الدین وغیرہ رؤسائے میرٹھ کو متوسط کیا۔ جواب غائب۔ جب آپ کے آقایانِ نعمت کی وساطت پر بھی آپ نے جواب نہ دیا، تو اب خورجہ والے آپ کو بلوالیں۔ یہ امید موہوم۔ بہت اچھا۔ ہزار بار گیا بھول گئے۔ ایک بار پھر سہی۔ آپ کے معتقدین خورجہ نے آپ حضرات کے اقوال سے ناتجربہ کاری یا اپنی سادگی سے لکھ دیا کہ جو صورت یہ فقیر بارگاہِ مصطفوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پسند کرے منظور ہے۔ بہت خوب ادھر سے کتنے بار اصول اور اہم شرائط مناظرہ کی تصریح ہو چکی اور تعیین مباحث کی گنتی ہی نہیں۔ فقیر نے جو خط جلسۂ دیوبند میں بھیجا۔ اس میں بھی ان کی یاد دہانی تھی۔ ظفر الدین الطیب ضروری نوٹس ملاحظہ ہو اور ان سوالوں کا جواب صاف صاف خاص اپنے قلم و مہر و دستخط سے عطا ہو۔ تمام اشتہاروں تمام مطالبوں میں اگرچہ آپ کو کافی و وافی مہلتیں دیں اور ہمیشہ بے کار گئیں کہ آپ تو اپنے ارادوں جیتے جی تک مہلت لیے ہوئے ہیں پھر بھی ربط ضبط کے لیے تعیین مدت لازم ہے یہ سوالات کچھ غور طلب نہیں۔ تھوڑی عقل والا بھی ان پر فوراً ہاں یا نہ کہہ سکتا ہے مگر بہ لحاظ استعداد جناب شرعی مہلت کہ ابلاغ اعذار کے لیے معین ہے پیش کش اور وصول خط سے تین دن کے اندر ہر سوال کا معقول جواب صاف صریح تحریری مہری عنایت ہو۔ یہ آخری بار ہے۔ اس دفعہ بھی پہلو تہی فرمائی تو جن کو آپ نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم اقدس میں ملایا انہی میں آپ کو ملا دینے کی ہمارے بیان سے اجازت ہو۔

---

# استفسارات

۱۔ توہین اور تکذیب خدا و رسول جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے الزامات قطعیہ جو مدتوں سے آپ اور آپ کے اکابر جناب مولوی گنگوہی و نانوتوی صاحبان پر ہیں کیا آپ ان میں اس فقیر سے مناظرہ پر آمادہ ہیں۔ یا ہونا چاہتے ہیں ؟

۲۔ کیا آپ بحالت صحت نفس و ثبات عقل بطوع و رغبت بلا جبر و اکراہ اقرار فرماتے ہیں کہ حسام الحرمین و تمہید ایمان و بطش غیب وغیرہ کے سوالات و اعتراضات کا جواب بالمواجہ مُہری و دستخطی دیتے رہیں گے۔ یوں ہی ان جوابات پر جو سوالات وارد و پیدا ہوں ان کا بیان تک کہ مناظرہ انجام کو پہنچے اور بفضلہ تعالیٰ حق ظاہر ہو۔

۳۔ کیا آپ اسی پر اکتفا فرمائیں گے یا حسب ترتیب مذکور ظفر الدین الطیب اس کے بعد سبحان السبوح و کوکبۂ شہابیہ و سل السیوف وغیرہا میرے رسائل کے مطالبات سے اپنے اکابر گنگوہی صاحب و اسمٰعیل دہلوی صاحب کو سبکدوش کریں گے ؟

۴۔ اگر آپ اپنے ہی اقوال کے ذمہ دار ہوں اور اپنے اکابر جناب گنگوہی و نانوتوی و دہلوی صاحبان پر سے دفع کفر و ضلال کی ہمت نہ فرمائیں، تو اتنا ارشاد ہو کہ یہاں دو فریق ہیں۔ اوّل مسلمانانِ اہلسنت عرب و عجم، دوم صاحبانِ مذکور گنگوہ و نانوتہ و دہلی مع الاتباع والاذناب ومن بلی۔ جناب اگر فریق اوّل سے ہیں تو اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ذٰلِکَ مَا کُنَّا نَبْغِ تحریر فرما دیجئے کہ یہ جنابانِ گنگوہی و نانوتوی و دہلوی سے بری ہوں وہ اپنے اقوال و کفر و ضلال و توہین و تکذیب رب ذی الجلال و محبوب ذی الجمال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے باعث ویسے ہی ہیں جیسا ان کو علمائے حرمین شریفین لکھتے آئے اور جیسا ان کی نسبت حسام الحرمین و فتاوی الحرمین وغیرہما میں لکھا ہے۔ اس وقت بلاشبہ ان کے اقوال کا مطالبہ آپ سے نہیں ہو سکتا بلکہ آپ خود بھی ان کے اتباع و اذناب سے مطالبہ و مواخذہ میں شریک ہوں گے اور اگر جناب فریق دوم

سے ہیں قرآن کے اقوال خود آپ کے اقوال ہیں پھر جواب مطالبات سے پہلو تہی کیا معنی؟ اور ظاہر اس کا منشاء نہیں کہ جناب فریقین سے جدا ہو کر کسی تیسرے طائفہ مثلاً رافضی، خارجی، قادیانی، نیچری وغیرہ میں اپنے آپ کو گنیں اور بالفرض ایسا ہو تو اس کی تصریح فرما دیجئے۔ یوں بھی اس مطالبہ سے آپ کو برأت ہے۔

۵۔ واقعی آپ نے اپنے یہاں کے متکلم اکبر چاند پوری صاحب کو جلسہ دیوبند میں مناظرہ مذکورہ کے لیے اپنا وکیل مطلق و مختار عام کیا تھا یا انہوں نے محض جھوٹ مشہور کر دیا؟ بر تقدیر اول کیا سبب کہ اسی کی تصدیق کے لیے جو کارڈ رجسٹری شدہ گیا۔ آج جناب کو آٹھواں مہینہ ہے کہ جواب نہ دیا۔

۶۔ وہ آپ نے وکیل کیا یا چاند پوری خود بن بیٹھے؟ بہر حال آپ سے اس کی تصدیق چاہنا ویسا ہی جرم اور انہیں مہذب خطابوں کا مستحق ہے جو چاند پوری صاحب نے تحریر فرمائے یا ان کا وہ زعم محض ہذیان و مکابرہ و بے عقلی و جنون و زبان درازی و دریدہ دہنی ہے۔ بر تقدیر اول شرع، عقل، عرف، کس کا قانون ہے کہ زید جو محض اپنی زبان سے وکیلِ عمرو ہونے کا مدعی ہوا۔ اسی قدر سے اس کی وکالت ثابت ہو جائے اور تصرفات وہ جو عمرو کے مال و اہل پر کرے نافذ و تام قرار پائیں اگرچہ عمرو ہرگز اس کی توکیل کا اقرار نہ دے۔ بر تقدیر ثانی کیا ایسا شخص کسی عاقل کے نزدیک قابلِ خطاب علوم خصوصاً مسائلِ اصولِ دینیہ ہو سکتا ہے یا مردود و مطرود نالائق مخاطبہ ہے؟

۷۔ سیف النقی کی نسبت بھی ارشاد ہو۔ آخر آپ بھی اللہ واحد قہار کا نام تو لیتے ہیں اسی واحد قہار جبار کی شہادت سے بتائیے کہ یہ حرکات جو آپ کے یہاں کے علماء مناظرین کر رہے ہیں صاف و صریح ان کے عجز کامل اور نہایت گندی حلہ بزدلی کی دلیل روشن ہیں یا نہیں؟

۸۔ جو حضرات ایسی حرکات اتنی بے تکلف اختیار کریں، جو ان کو چھپوائیں، بھیجیں، بانٹیں، شائع اور آشکار کریں، جو ان کو پیش کریں، جو ان پر افتخار کریں، جو امور مذکورہ کو روا رکھیں، ترکِ انسداد و انکار کریں، کسی عاقل کے نزدیک لائق خطاب ٹھہر سکتے ہیں؟

یا صاف ظاہر ہوگیا کہ مناظرہ آخر ہوگیا۔ مناظرہ مناظرہ کا جھوٹا نام لینے والے بے روح پھڑکتے بے جان سکتے ہیں۔ لَا یَمُوْتُ فِیْهَا وَلَا یَحْیٰی۔

۹۔ اس واحد قہار جلیل وجبار کی شہادت سے یہ بھی بتا دیجیے کہ رسالہ ملعونہ جو خاص جناب کے مدرسہ دیوبند سے اشاعت ہو رہا ہے اور جس کے آخر میں آپ کے دیوبندی مولوی کا اعلان لکھا ہے کہ بندہ کی معرفت رسالہ "سیف النقی علی راس الشقی" بھی مل سکتا ہے۔ قیمت ۲/ آنہ۔ اور مولانا محمد اشرف علی صاحب وغیرہ بزرگان دین کی جملہ تصانیف بھی مل سکتی ہیں۔ راقم بندہ سید اصغر حسین عفی عنہ مدرسہ اسلامیہ دیوبند ضلع سہارن پور۔

اس اشاعت کی آپ کو اطلاع تو ظاہر مگر اس میں آپ کا شوئی نہیں ہے آپ کی شرکت ہے یا نہیں؟ نہیں تو آپ کی رضا و رغبت ہے یا نہیں؟ نہیں تو آپ کو سکوت اور سکوت کا محصل اجازت ہے یا نہیں؟ نہیں تو آپ نے کیا انسداد کیا؟ اور اس میں اپنی پوری قدرت صرف کی یا بے پرواہی برتی؟ بر تقدیر اول اثر کیوں نہیں ہوتا؟ بر تقدیر ثانی یہ بھی نیم اجازت ہے یا نہیں؟

۱۰۔ اسی عزیز، مقتدر، منتقم، متکبر عز جلالہ کی شہادت سے یہ بھی حسبۃً للہ فرما دیجیے کہ حالات و مقالات جو ظفر الدین الجید تا اشتہار ہشتم از نامۂ حاضرہ مسمّی بہ "ابحاث اخیرہ" میں مذکور ہوئے سب حق و صواب ہیں یا ان میں سے کون سا خلاف واقع ہے؟ اور جب سب حق ہیں تو مناظرہ کا طالب کون رہا اور برابر فرار بر فرار، گریز بر گریز پر کس نے قرار کیا؟ فَیَنْظُرُوْا اَنْتَوَجْهُوْا۔ رَبِّ احْکُمْ بِالْحَقِّ وَرَبُّنَا الرَّحْمٰنُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ ط

جناب مولوی تھانوی صاحب یہ دس سوال ہیں صرف واقعات یا آپ کے ارادہ ذہنیت سے استفسار یا صاف واضحات جن کا جواب ہر ذی عقل پر آشکار۔ بایں ہمہ جواب میں جناب کو تین دن کی مہلت دی گئی اگر جناب کے نزدیک یہ بھی کم ہے تو بے تکلف فرما دیجیے۔ آپ جس قدر چاہیں فقیر توسیع کرنے کو حاضر ہے مگر جواب خود دیجیے۔ اب

وکالت کا زمانہ گیا - وکلاء کا حال کھل گیا - مدتوں جناب کو اختیار توکیل دیا کہ آپ گھبرائے ہیں تو جسے چاہے اپنے مہر و دستخط سے اپنا وکیل بنائیے - بار بار رسائل و اشتہارات میں اس کی تکرار کی مگر آپ نے خاموشی ہی اختیار کی اور بالآخر چاندپوری صاحب محض بزور زبان خود بخود آپ کے وکیل بنے جس کا انجام وہ ہوا - کیا آپ عالم نہیں - کیا آپ وضوح حق نہیں چاہتے کیا آپ ان کلمات کے قائل نہیں - کیا آپ پر خود اپنا تبریہ لازم نہیں ؟ آپ دوسروں کا سہارا چھوڑیے اور اللہ کو مان کر تحقیق حق سے منہ نہ موڑیے بے سیرانی و پریشانی میں عوام معتقدین کا دم نہ توڑیے - ہاں ہاں! آپ سے مطالبہ ہے، آپ پر مواخذہ ہے، جواب دیجئے، اور آپ جواب دیجئے - اپنے قلم و خط سے دیجئے - اپنے مہر و دستخط سے دیجئے - ورنہ صاف انکار کر دیجئے کہ عوام کی چپقلش تو جائے حق اہل فہم پر ظاہر ہو چکا ہے آپ کے ان معتقدین پر بھی وضوح پائے پھر ان میں سے جسے توفیق ہو ضلالت چھوڑ کر ہدے پر آئے -

واللہ یھدی من یشآء الیٰ صراط مستقیم وحسبنا اللہ ونعم الوکیل - ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا ومولینا وناصرنا وماونا محمد وآلہ وصحبہ اجمعین - والحمد للہ رب العالمین ۔

دستخط

فقیر احمد رضا خاں قادری عفی عنہ

آج بستم ذی القعدہ ۱۳۲۸ھ روز چہار شنبہ کو فقیر نے خود لکھا اور میری مہر و دستخط سے امضا ہوا -

# کاش یہ بات اسی وقت طے ہو جاتی

## ایک تاریخی خط

(رباافاضہ حضرۃ علامہ مولنا حسنین رضا خاں بریلوی مدظلہ العالی)

علمائے دیوبند کی وہ دین سوز عبارتیں جن پر سارا عرب و عجم چیخ اٹھا تھا دنیا کے بڑے بڑے علمائے کرام و مفتیان عظام و مشائخ ذوی الاحترام و عوام لرز گئے تھے ہر دردمند مخلص تڑپ رہا تھا کہ کسی صورت یہ فتنہ ختم ہو ، ملت اسلامیہ سکون و اطمینان کا سانس لے۔

دین اور ملت اسلامیہ میں فتنہ اور افتراق کی یہ ہولناک آگ ایسی نہ تھی جس پر مجدد اعظم احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ خاموش تماشائی رہتے۔ اسلام کا انتہائی درد، مسلمانوں کی دنیا و آخرت کی تباہی کا خوف اور آپ کے منصب کی ذمہ داری نے آپ کو مضطر اور بے چین کر دیا۔ علمائے دیوبند کو دعوت پر دعوت دی۔ بہت سے مطبوعہ و غیر مطبوعہ خطوط لکھے رجسٹریاں بھیجیں کہ اے اللہ کے بندو! تمہاری ان عبارتوں سے اسلام کی بنیادوں پر ضربیں لگ رہی ہیں مسلمان سخت مشکلات میں پھنس گیا ہے۔ دنیا کے ساتھ اس کی آخرت بھی برباد ہو رہی ہے آؤ ہم تم بیٹھ کر اس معاملہ کو صاف کر لیں اور اس راہ کو اختیار کریں جو اسلام کا عین منشاء اور مسلمانوں کے لیے صراط مستقیم ہو۔

مگر افسوس کہ اکابر دیوبند نے یا تو اس سے اجتناب کیا یا اگر وعدے بھی کیے تو ایفا نہ کر سکے۔ خجالت اور شرمندگی دامن گیر رہی۔

علمائے دیوبند کی اس روش کا نتیجہ یہ نکلا کہ اس وقت کے اندیشوں کے مطابق یہ فتنہ آج اپنے عروج پر پہنچ گیا جس سے نہ صرف مسلمانوں کی دنیا کو شدید نقصان پہنچ رہا ہے بلکہ ایک بہت بڑی جماعت اور اس کی مختلف شاخوں کی آخرت بھی برباد ہو رہی ہے۔

ہم ذیل میں مجدد اعظم امام بریلوی قدس سرہٗ کے ایک تاریخی خط کی نقل پیش کر رہے ہیں جو آپ نے آج سے تقریباً ساٹھ سال قبل ۱۳۲۹ھ میں مولوی اشرف علی تھانوی کو لکھا تھا اور جو رسالہ "دافع الفساد عن مراد آباد" میں چھپ چکا تھا۔

معاوضۂ عالیہ امام بریلوی قدس سرہٗ

نقل

بنام

مولوی اشرف علی صاحب تھانوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ط

السلام علیٰ من اتبع الھدیٰ۔ فقیر بارگاہِ عزیز قدیر عز جلالہٗ نو مہینوں سے آپ کو دعوت دے رہا ہے اب حسب معاہدہ دقرار داد مراد آباد پھر محرک ہے کہ آپ کو سوالات و مواخذات حسام الحرمین کی جواب دہی کو آمادہ ہوں۔ ہاں اور آپ جو کچھ کہیں لکھ کر کہیں اور سنا دیں اور دو ہی دستخطی پرچہ اسی وقت فریقین مقابل کو دیئے جائیں کہ فریقین میں سے کسی کو کہہ کے بدلنے کی گنجائش نہ رہے۔ معاہدہ میں ۲۷ صفر مناظرہ کے لیے مقرر ہوئی ہے آج پندرہ کو اس کی خبر مجھ کو ملی۔ گیارہ روز کی مہلت کافی ہے وہاں بات ہی کتنی ہے۔ اسی قدر کہ یہ کلمات شانِ اقدس حضور پُر نور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں توہین ہیں یا نہیں؟ یہ بعونہٖ تعالیٰ دو منٹ میں اہلِ ایمان پر ظاہر ہو سکتا ہے لہٰذا فقیر اس عظیم ذوالعرش کی قدرت و رحمت پر توکل کر کے یہی ۲۷ صفر روز جان افروز دوشنبہ اس کے لیے مقرر کرتا ہے آپ فوراً قبول کی تحریر اپنی مہری دستخطی روانہ کریں اور ۲۷ صفر کی صبح مراد آباد میں ہوں ۔ ۔ ۔ ۔ اور آپ بالذات اس امر اہم و اعظم دین کو طے کریں اپنے دل کی آپ جیسی بتا سکیں گے وکیل کیا بتائے گا۔ عاقل بالغ مستطیع غیر معذورہ کی توکیل کیوں منظور ہو؟ معہذا یہ معاملہ کفر و اسلام کا ہے۔ کفر و اسلام میں وکالت کیسی؟ اگر آپ خود کسی طرح سامنے نہیں آسکتے اور وکیل کا سہارا ڈھونڈ لیے، تو یہی لکھ دیجئے۔ اتنا تو حسب معاہدہ آپ کو لکھنا ہی ہوگا کہ وہ آپ کا وکیل مطلق ہے۔ اس کا تمام ساختہ و پرداختہ قبول سکوت، نکول، عدول سب آپ کا ہے اور اس قدر اور بھی ضرور لکھنا ہوگا کہ اگر بعون العزیز المقتدر عز جلالہٗ آپ کا وکیل مغلوب یا معترف یا ساکت یا فرار ہوا تو کفر سے توبہ علی الاعلان آپ کو کرنی اور چھاپنی ہوگی کہ توبہ یہ

وکالت ناممکن ہے اور اعلانیہ کی توبہ اعلانیہ لازم۔ میں عرض کرتا ہوں کہ آخر بار آپ ہی کے سر رہتا ہے کہ توبہ کرنی ہوئی تو آپ ہی پوچھے جائیں گے پھر آپ خود ہی دفع اختلاف کی ہمت کیوں نہ کریں؟ کیا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں گستاخی کرنے کو آپ تھے اور بات بنانے دوسرا آئے۔ لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ آپ برسوں سے ساکت اور آپ کے حواری رفع خجلت کی سعیٔ بے حاصل کرتے ہیں۔ ہر بار ایک ہی طرح کے جواب ہوتے ہیں آخر تابہ کے؟ یہ اخیر دعوت ہے۔ اس پر بھی آپ سامنے نہ آئے تو الحمدللہ میں فرضِ ہدایت ادا کر چکا۔ آئندہ کسی کے غوغہ پر التفات نہ ہوگا۔ منوا دینا میرا کام نہیں۔ اللہ عزوجل کی قدرت میں ہے واللہ یھدی من یشاء الی صراط مستقیم۔

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا و مولانا محمد و اٰلہ وصحبہ اجمعین

والحمد للہ رب العالمین



فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ

۱۵ر صفر المظفر روز چہارشنبہ ۱۳۲۹ھ

مآل یہی ہوا کہ اکابر دیوبند گھبراتے رہے۔ جہالت و شرمندگی نبھاتے رہے رجوع و اتحاد سے گریز کیا اور ایک بہت بڑا فتنہ باقی رہ گیا۔

# قطعۂ تاریخِ طباعت

(از نتیجۂ فکر حضرت مولانا اخترؔ الحامدی الرضوی مدظلہ، حیدرآباد)

اللہ اللہ رسائلِ رضوی — مشتمل بر مسائلِ دینی
حق کی برہان، اِن کی ہر تحقیق — مہرِ روشن دلائلِ دینی
ایک نقشِ محافظِ ایماں — پاسبانِ شمائلِ دینی
طوقِ زرّیں عروسِ ملّت کا — خوبصورت حمائلِ دینی
دین و ملّت کو کیوں نہ اَوج ملے — مل گئے ہیں وسائلِ دینی
ہوں گے جس کے مطالعہ سے فروغ — اور پختہ خصائلِ دینی

کہو تاریخِ طبع اے اخترؔ
رضویہ رسائلِ دینی
۱۳ ھ ۹۶